صلے اللہ علیہ وسلم و لقول النبی عنہ ہن و فی روایتہ قال ابن لعبد اللہ انہ عہن ازا یتخذنہ دغلا قال فزبرہ - وفی روایتہ فضرب صدرہ اخرجہ ہذہ الروایات مسلم فی صحیحہ ۱۳۵۲ و فی روایتہ اسماء صاحب المشکٰوۃ فما کلمہ عبد اللہ حتی مات

ویسا نہ کہا تہا اور مارپیٹ بہی کی اور اس سے بات چیت کرنے چہوڑ دی یہانتک کہ اس دنیا سے رحلت کی عموماً اصحاب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے ذہن و خلاق پر نظر کرنیسے - اور خصوصاً حضرت عبد اللہ بن عمر کی جو بڑے متبع سنت ہونیکی خیال سے یقین کیا جاتا ہے کہ یہہ سختی اور تمام عمر ان کا ... حضرت عبد اللہ بن عمر کی فقط اس ایک فرعی بات پر نہ تہی بلکہ اس فرع کی اصل پر یعنے رفع حکم بارتفاع علتہ) پر تہی جس سے ہزار ہا احکام شرعی کی بیخ کنی ہوتی تہی - اور حرمت شراب زنا وغیرہ اشیاء کے اوٹہی جاتے نظر آتی -

اس قسم کی مثالیں بہت ہین - ہم اسقدر ہین نہین دو مثالون کے بیان پر اکتفا کیا گیا جنسے صاف ثابت ہوگیا ہے کہ اصحاب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم علت کے اوٹہ جانیسے حکم نہ اوٹہاتے اور اس امر کو خاص شارع ہی کا منصب سمجہتے -

ہان بعضے احکام ایسے بہی ہین جو بارتفاع علت مرتفع ہوسکتے ہین ولیکن وہ احکام وہ ہین جنکی علتین شارع کے بیان سے مناط و مدار معلوم ہوتے ہین - یعنے شارع کے قول یا فعل سے معلوم ہوتا ہے کہ جہان ان احکام کی علتین نہ پائی جاوین وہان ان احکام کا پایا جانا مقصود شارع نہین ہے - ایسے احکام کا ارتفاع بوقت ارتفاع علت خود شارع کی طرف سے اور اسکے حکم سے ہے اسلئے وہ ہمارے انکار ونزاع کا محل نہین ہے اسی نظر سے جہان ہمنے اس ارتفاع سے انکار کیا ہے وہان علت کو اس قید سے (کہ اسکا مدار حکم ہونا منصوص نہو) مقید کردیا ہے - چنانچہ نمبر سابق مین ... یہہ قید موجود ہے - اور حکم لباس

فاخر جسمین نزاع ہے اس قسم سے نہین ہے کہ شارع نے اسکی علت کو مناط ٹھرایا ہو۔ اور اسکی ارتفاع سے ارتفاع حکم تجویز کردیا ہو۔

اس حاشیہ مین اگرچہ کسیقدر طول ہوگیا ہے مگر بیان اسرار علل و احکام کیلئے بمنزلہ ایک قانون کے بن گیا ہے اور اسمین بعض دفعات آئندہ مضمون مخالف کا جواب بھی آگیا ہے۔ اور مسئلہ ازار مین ان شبہات نیچریہ کا (کہ یہہ حکم تکبر سے معلول و مخصوص ہے تو مسکینون کے ازار کو کیون شامل ہوا۔ اگر تکبر سے مخصوص نہین ہے تو صدیق اکبر کے ازار کو اس سے کیون مستثنی کیا) جواب بھی اسمین ادا ہوا۔ آئندہ توفیق فہم منجانب خدا ہے۔

## رجوع بمتن

| | |
|---|---|
| ومنہ الجنس المستغرب الناعم من الثیاب قال صلے اللہ علیہ وسلم من لبس الحریر فی الدنیا لم یلبسہ یوم القیمۃ۔ | و از انجملہ انوکھہ اور عمدہ قسم کا کپڑا۔ جیسے ریشمین آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو ریشمین کپڑا دنیا مین پہنیگا وہ قیامت مین نہ پہنیگا۔ |

مترجم کہتا ہے یہہ حدیث صحیحین مین مروی ہے چنانچہ اسکی تخریج رسالہ نمبر ۸ مین صفحہ ۲۵۲ بضمن احکام سنت ہوچکی ہے۔

اس لباس کے حرام ہونے کی علت اور سبب بھی وہی فخر و تکبر ہے جو اس لباس کو لازم ہے۔ اور جو لوگ یہہ لباس بہ نیت تکبر نہین پہنتے انکے حقمین اس لباس کے حرام ہونے وہ وجوہات اربعہ ہین جو مسکینون کے دراز ازار کی نسبت نمبر سابق مین صفحہ ۳۲۸ بیان ہوچکے ہین۔ شاید یہان کوئی اعتراض کرے کہ ریشمین کپڑے سے بڑھکر عمدہ اور انوکھہ بانات۔ مرینہ۔ پشمینہ۔ اور اسی کے ایسے استعمال کئے جاتے ہین اونکے پہننے مین فخر و تکبر ریشمین لباس کے فخر سے کچھہ کم نہین ہوسکتا ہے۔ پھر شرع مین ان کپڑون کا پہننا کیون حرام نہوا۔ اسکا **جواب** یہہ ہے کہ فخر و تکبر سے جس قسم کا لباس پہنا جاوے

(سوتی یا اونی کیون نہو) شرع مین حرام ہے - اور سوائے ریشمین کے جو عمدہ قسم لباس شرع مین مباح ہے وہ بشرط عدم تکبر و تفاخر مباح ہے یہہ بات آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے عموماً تکبر و تفاخر کو حرام کرنے سے بہی جتادی ہے اور خاص لباس کے باب مین بہی اسپر تصریح کی ہے - ایک دفعہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد کیا کہ جسکی دل مین

قال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم لا یدخل الجنۃ من کان فی قلبہ مثقال ذرۃ من کبر فقال رجل ان الرجل یحب ان یکون ثوبہ حسنا و نعلہ حسنا قال ان اللہ جمیل یحب الجمال الکبر بطر الحق و غمط الناس رواہ مسلم -

ایک ذرہ تکبر ہوگا وہ بہشت مین نہ جاویگا - اسپر ایک شخص نے سوال کیا کہ آدمی چاہتا ہے میرا لباس عمدہ ہو - میرا جوتا خوبصورت ہو - (یعنے یہہ بہی یا عمدہ لباس پہننے والے دوزخ مین جاینگے؟)

آنحضرت نے جواب دیا کہ اللہ تعالی صاحب جمال ہے - وہ جمال کو دوست رکھتا ہے - تکبر یہہ ہے کہ حق کے سامنے اتراوین - اور لوگون کو نگاہ مین نہ لاوین - (یعنے عمدہ لباس مشروع بہ نیت افتخار و بنظر لوگون کے حقارت کے پہننے تو تکبر مین داخل ہے نہین تو نہین) ہان - اس لباس مین اور ریشمین مین اتنا فرق ہے کہ ریشمین بہرحال حرام ہے کسی اور اوسمین بجز اون لوگون کے جنکو آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے مستثنی کیا ہے کسی شخص کی نسبت یہہ تجویز ممکن نہین ہے کہ اسکے دل مین تکبر نہین اسلئے اسکے حقمین وہ حرام نہین اور اس لباس مشروع مین یہہ تفصیل ہے کہ اگر کوئی اسکو بہ نیت تفاخر و احتقار خلائق پہننے تو اسکے حقمین حرام ہے اور اگر کوئی بارادہ اظہار نعمت الہی و ادائے شکر خداوندی پہننے تو اسکے حقمین ثواب و عبادت ہے چنانچہ حدیث* مین آیا ہے کہ اللہ تعالی کو اپنے نعمت کا اثر اپنے بندہ پر دکہائی دیتا خوش لگتا ہے - اور اگر کوئی محض بارادہ حظ نفس و زینت پہننے تو اسکے حقمین مباح ہے - اب اگر کوئی اسپر اعتراض کرے کہ اسمین اور اوسمین یہہ تفرقہ کیون ہوا - وہ ریشمین بہرحال حرام اور یہہ عمدہ سوتی و اونی اس تفصیل سے

* قال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ان اللہ یحب ان یری اثر نعمتہ علے عبدہ - رواہ الترمذی -

مباح وثواب وہ حرام کیون ٹھرایا گیا - تو اسکا **جواب** بتفصیل ذیل ہے اگر معترض مدعی
اسلام ہے (جیسے نیچری مسلمان کہلا کر اس قسم کے اعتراض کرتے ہین - اور اسلام کو
زبان سے حق مانکر اسکی تعلمات کو عقل کی کہسوٹی پہ لگاتے ہین جس امر کو موافق عقل
نہین پاتے اسکو دین سے مٹاتے ہین ) تو اسکا جواب یہہ ہے کہ ہم نمبر ... مین بصفحہ ١٩١ کے
ثابت کر چکے ہین کہ جیسے ہزارہا احکام اسلام کی وجوہات عقلیہ معلوم ہین ویسے ہی ہزارہا
احکام کی وجوہات نامعلوم - پہر اسے نمبر مین بصفحہ ١٩٤ ثابت کر چکے ہین کہ ایسے مجہول
الوجہ کو بے سوچے بے سمجھے مان لینا بحکم عقل ناجائز نہین ہے - اور نمبر ... مین بصفحہ ١١٦
ثابت کر چکے ہین کہ محال و مجہول الکنہ امر مین فرق ہے - گو وجود محال ناممکن اور اسکا تسلیم
کرنا ناجائز ہے - پر وجود امر مجہول الکنہ ممکن ہے اور اسکا تسلیم کرنا جائز ہے - اور نمبر پنجم
مین بصفحہ ٣٣ امین ثابت کر چکے ہین کہ موجودات عالم مین ایسی چیزین بہی ہین جنمین ایسے
خواص پائے جاتے ہین جو عقل و فکر مین نہین آتے بناءً علیہ ہم کہہ سکتے ہین کہ جس
تفرقہ کی وجہ عقلی ہم کوئی نہین پائے پہر اس امر مجہول الکنہ کو بتقلید حکیم روحانی طبیب اخلاقی
دایانی محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم (جو خواص افعال شرعیا متعلق اعمال سے بخوبی واقف ہین
جیسے بقراط و سقراط خواص ادویہ سے) تسلیم کرتے ہین - اور یقیناً جانتے ہین کہ ریشمین
لباس مین ایسی خصوصیت و خاصیت ہے جسکے سبب وہ اس تفصیل کا جو شرع لباس
مین ذکر کی گئی ہے محل نہین ہو سکتا - اس خاصیت کی نظیر خاصیت افیون ہے جو اسکے
ہمجنس مرکبات آبی و خاکی مین پائے نہین جاتے -

بس جیسی تسلیم خاصیت افیون باوجود اسکے مجہول الکنہ ہونے کے بتقلید اطبار واجب ہے
اور اس سے انکار سبب ہلاکت ویسی ہی تسلیم خاصیت ریشمین لباس باوجود اسکے مجہول الکنہ
ہونے کے واجب ہے اور اس سے انکار موجب کفر و ہلاکت - بلکہ جو مسلمان کہلا کر
تعلیمات اسلام پہ اس قسم کے اعتراض کرتے ہین - اور اون اعتراض کے سبب تعلیمات

اسلام سے (جو انکی عقل مین نہین آتین) انکاری ہوجاتے ہین وہ درحقیقت مسلمان نہین ہین - انکا مسلمان کہلانا برائے نام ہے - اور درپردہ وہ درپئے ابطال اسلام ہین - وہ لباس اسلام مین رہکر مسلمانون کو دین اسلام سے ہٹانا چاہتے ہین - اور یہودیونکی چال چل رہے ہین جسکا ذکر قرآن مین ہے کہ اہل کتاب کی ایک جماعت نے آپسمین

وقالت طائفۃ من اہل الکتاب امنوا بالذی انزل علے الذین امنوا وجہ النہار واکفروا آخرہ لعلم یرجعون - (بقرہ ع ۸)

کہا - مسلمانون کی کتاب پر شروع دن مین ایمان لاؤ اخیر کو منکر ہوجاؤ اسمین اور مسلمان بھی دین سے پہر جاوینگے (یعنے وہ یہہ خیال کرینگے کہ ان لوگون نے اہل کتاب و طالب حق ہوکر اس دین کو تب ہی چہوڑا ہے جبکہ اسمین کچھ عیب دیکھا ہے - ایسی اسلام و ایمان کو خدا و رسول نے کفر بتایا ہے چنانچہ نمبر ششم مین بصفحہ ۲۵۶ و ۲۴۶ - اس مضمون کے آیات و احادیث منقول ہوچکی ہین - اور نمبر پنجم مین بصفحہ ۱۳۳ - امام غزالی سے یہہ بات منقول ہوچکی ہے کہ جو نبوت کا زبان سے انکار کرے اور احکام شریعت کو عقل کی تابع کرے وہ درحقیقت کافر ہے -

اور اگر معترض مدعی اسلام نہین ہے اور نبوت محمدیہ کا معترف نہین تو اسکے مقابلہ مین ہم اس فرعی بات کے جواب کے درپئے نہونگے بلکہ پہلے نبوت محمدیہ کا اثبات کرینگے جب وہ نبوت محمدیہ کا معترف ہوجائیگا تو یہی جواب (جو معترض مدعی اسلام کو دیا گیا ہے) اسکے سامنے پیش کرینگے - ایسا شخص ہمارے بحث اثبات نبوت کی تتمہ کا انتظار کرے اور قبل انفصال اصول فروعات کے جہگڑے مین نہ پڑے -

**سوال** اس پہیر کا مال یہی ٹہرا کہ جو آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہمنے بے سوچے بن سمجھے مان لیا - یہہ امر جواب مین کافی تہا تو پہلے ہی سے اسکو کیون اختیار نہ کیا -

فہرست بعض مطالب جلد دوم اشاعۃ السنۃ جو کل مضامین سے بمنزلہ اجزا ہے اور ناظرین کو مطالعہ کل مضامین کی رغبت دلائے


| مطالب | نمبر صفحہ |
|---|---|
| اولہ کاملہ حضرت مولوی محمد قاسم صاحب کی تصنیف ہے | ۳ |
| جوابات فقرات اولہ کاملہ جو خارج از مقصد ہیں | ۷ |
| اہلحدیث پر تجویز متعہ کی تہمت کا جواب | ۱۱ |
| اہلحدیث پر بمقابلہ قرآن احادیث کو رد کرنیکی تہمت کا جواب | ۱۲ |
| عبارت طرق حکمیہ ابن قیم تطبیق قرآن و حدیث میں | ۱۳ |
| حنفیہ کا خبر واحد کو بمقابلہ قرآن و حدیث مشہور یا بری عام و اقوال صحابہ و قیاس رد کرنا ۔ | ۱۷ |
| ذکر اصول حنفیہ جنکی سبب احادیث صحیحہ رد ہو رہی ہیں | ۲۴ |
| تمثیلات احادیث جو ان اصول سے رد ہوئیں | ۲۶ |
| ازانجملہ ایک اصل کا (جس سے وہ حدیث قضا بشاہد و یمین رد کرتے ہیں) جواب اور اس حدیث کی قرآن سے موافقت ۔ | ۲۸ |
| وہ صورتیں جنمیں حنفیہ خود اپنے اصل کا خلاف کرتے ہیں | ۳۰ |
| حنفیہ کا بدون اجتماع میان بیوی کی نسب ثابت کرنا | ۳۳ |
| امام شافعی کا امام محمد سے قضا بشاہد و یمین میں کے مناظرہ جسمیں امام شافعی نے حنفی مذہب کو بے فروغ تیلی کی مشک کہا ۔ | ۳۷ |
| امام شافعی کے الزامات کی کتب حنفیہ سے تائید | ۴۷ |
| امام ابوحنیفہ کے مخالفت احادیث سے برارۃ | ۴۷ |

| مطالب | نمبر صفحہ |
|---|---|
| بزدوی وغیرہ کے اصول امام ابوحنیفہ کے اصول نہیں | ۴۸ |
| مفہوم کلام مجتہد اسکا مذہب نہیں ہو سکتا ۔ | ۵۱ |
| حنفیہ خود اپنے اصول کے پابند نہیں ہیں ۔ | ۵۲ |
| حنفیہ کو ان اصول کی وضع پر باعث کیا ہے | ۵۳ |
| مولوی محمد قاسم صاحب کی تیز کلامی کی تفصیل و جواب ۔ | ۵۸ |
| لفظ لامذہب و غیر مقلد کے بارے ۔ | ۶۱ |
| آغاز جواب مقاصد و تمہید اصل جواب | ۶۵ |
| اصل اول احکام شرعیہ میں عقل حاکم نہیں ۔ اور حسن قبح اشیاء عقلی نہیں ۔ | ۶۵ |
| مذہب نیچری کا ضرر اور نیچریوں کی مقالات ۔ | ۶۶ |
| مضمون اصل اول میں مذاہب اہل اسلام و حسن قبح کے معنے | ۶۷ |
| مضمون اصل اول پر نقلی دلائل ۔ آیات قرآن ۔ | ۶۸ |
| معتزلہ کی ان دلائل پر اعتراض اور انکے جوابات | ۷۲ |
| اصل اول پر عقلی دلائل ۔ دلیل اول عدم جواز دلیل | ۷۳ |
| دلیل دوم عقل کا علم حقائق میں مختلف ہونا | ۷۴ |
| نقل مضمون (کانشنس) تہذیب الاخلاق اسکی تائید میں | ۷۵ |
| اس مضمون میں جو غلطیاں ہیں انمیں ازانجملہ پہلی غلطی کا بیان ۔ | ۸۰ |
| قانون قدرت امر مشخص نہیں ۔ | ۸۱ |

| مطالب | نمبر صفحہ |
|---|---|
| اسکی تائید مین اختلاف حکمار کا بیان ۔ | ۸۲ |
| نیچریہ کا حشر وعذاب وثواب جسمانی کا منکر ہونا اور امام غزالی کو اپنا ہم خیال کہنا ۔ | ۸۸ |
| امام غزالی کا حشر وعذاب وثواب جسمانی کو ثابت کرنا | ۹۰ |
| دوسری غلطی مضمون مذکور کی کہ حکمار رہنمائے انبیا کے محتاج نہین ۔ | ۱۰۰ |
| حکمار کا انبیار کے راستہ سے مخالف چلنا ۔ | ۱۰۱ |
| نقل عبارت عجیبہ رسالہ فرقان متضمن کفریات حکمار | ۱۰۲ |
| سید احمد خانصاحب کے دعوے پیغمبری کی نسبت پیشگوئی | ۱۰۶ |
| سید احمد خانصاحب کا معجزات وکرامات سے انکار | ۱۰۹ |
| حدیث اول ما خلق اللہ العقل کا موضوع ہونا اور امام غزالی کا حدیث مین امام نہونا ۔ | ۱۱۲ |
| مضمون نگار کا نفس پرستی کی غلطی اور عقل کے سبب انسان کے مکلف کی صحیح معنے ۔ | ۱۱۴ |
| نیچریون کا باطل پرست ہونا ۔ نہ مثبت | ۱۱۶ |
| نیچریہ کا احکام اسلام پر ہنسنا ۔ | ۱۲۲ |
| انکے مسلمان کہلانے کی وجہ ۔ | ۱۲۵ |
| انکے مذہب پر شراب وقمار کی حلت | ۱۲۷ |
| انکے اسلاف فلاسفہ کے خیالات ومقالات | ۱۳۰ |
| شیخ بو علی سینا کا شراب پینا ۔ | ۱۳۱ |

| مطالب | نمبر صفحہ |
|---|---|
| شریعت کو حکمت کی تابع کرنا کفر ہے ۔ | ۱۳۳ |
| خواص احکام شرعیہ خواص ادویہ کی طرح عقل سے خارج مین | ء |
| فلاسفہ کی تکفیر ۔ اور انکی کفریات کی تفصیل | ۱۳۵ |
| سید احمد خانصاحب کا خصوصیت نبوت محمدیہ کو باطل کرنا ۔ | ۱۴۶ |
| حدیث (علماء امتی کانبیاء بنی اسرائیل) کے تضعیف ۔ | ۱۴۷ |
| کشف والہام غیر نبی کا اقبال ۔ | ۱۴۸ |
| پیر اوسین اور الہام نبی مین تفریق ۔ | ۱۵۱ |
| ولایت اولیار کی تسلیم انکار مین مسلک اہل اللہ | ۱۵۶ |
| خلفار کی خلافت وفضیلت کی ترتیب کا بیان | ۱۵۹ |
| امیر المومنین علی مرتضی رضی کے ماثر ومناقب | ۱۶۱ |
| مضمون نگار کا نفس پر گفتگو کا خلاصہ ۔ | ۱۷۱ |
| خدا کا نیچر اور سید احمد خانصاحب کا اور | ۱۷۵ |
| سید احمد خانصاحب لفظ فطرت کی معنی نہین سمجھے | ۱۷۷ |
| فطرت کی اصلی معنے ۔ اور سید احمد خانصاحب کے خیالی معنے مین فرق ۔ | ۱۸۰ |
| فطرۃ کے دین یا اسلام ہونے کے معنے | ۱۸۲ |
| اہلحدیث کا وہابی کہلانے سے انکار ۔ اور سید احمد خانصاحب کا وہابی ہونے کا اقرار ۔ | [illegible] |

| مطالب | نمبر صفحہ |
|---|---|
| اصول جواب ادلہ کاملہ سے اصل اول پر تیسری دلیل | ۱۹۰ |
| عقل ہزار احکام کے اسرار سمجھتی ہے۔ | 〃 |
| صدہا احکام کے اسرار نہین بھی سمجھتے | ۱۹۱ |
| پوری اصلیت وحقیقت اصول کو بھی نہین سمجھتے | ۱۹۲ |
| ان احکام واصول کو بے سمجھے مان لینے کی وجہ | ۱۹۴ |
| نیچریہ کا اسمین خلاف اور انپر الزام۔ | ۱۹۵ |
| خصوصیات نماز کی وجہات۔ | ۱۹۹ |
| معرفۃ نبوت مین عقل پر اعتماد کرنے مین دس سوالات وجوابات۔ | ۲۰۷ |
| عقل بمنزلہ آنکھ ہے۔ نبی بمنزلہ دوربین یا چراغ | ۲۰۹ |
| عقل نے نبی کو کسطرح پہچانا۔ | ۲۱۵ |
| ہمارے سابق خیالات ونتائج وپیشگوئی کو سید احمد خانصاحب اور انکے اتباع نے تصدیق کیا | ۲۱۸ |
| سید احمد خانصاحب نے ہمکو آجتک کسی مطلب کی بات کا جواب نہین دیا۔ | ۲۱۹ |
| تہذیب الاخلاق کے مقبول عوام ہونے کا سبب | |
| خدا تعالی اور ہنومان کی قدرت مین سید احمد خان کا فرق نکرنا۔ | |
| اغاز بحث اثبات نبوت وتمہید مقدمات | ۲۲۱ |
| مقدمہ اولی صانع عالم موجود ہے۔ اور اسکا اثبات | ۲۲۲ |

| مطالب | نمبر صفحہ |
|---|---|
| مقدمہ ثانیہ خدا کی ذات وصفات مجہول الکنہ ہین | ۲۲۵ |
| مقدمہ ثالثہ ہر موجود کا محسوس ہونا ضروری نہین ہے۔ | 〃 |
| مقدمہ رابعہ محال ومجہول الکنہ مین فرق ہے | 〃 |
| مقدمہ خامسہ بہت چیزین حواس مین نہ آوین وہ انسانی طاقت سے معلوم نہین ہو سکتی۔ | ۲۲۶ |
| رضاء وارادۂ خدا اسی قسم سے ہے | 〃 |
| نیچر یا قانون قدرت سے خدا کا ارادہ معلوم نہین ہو سکتا | ۲۲۷ |
| کفر وشکر کے نیچر سے خدا کی رضاء وارادہ معلوم نہین | ۲۲۹ |
| خدا کا کفر وشکر سے مستغنی ہونا۔ | ۲۳۸ |
| اغاز بحث مذہب ومعاشرت | ۲۴۸ |
| احکام معاشرت ومعاملات مذکورہ قرآن | ۲۴۸ |
| احکام معاشرت ومعاملات مذکورہ سنت۔ | ۲۵۱ |
| امام غزالی کا اخیر عمر مین فلسفہ سے رجوع کرنا | |
| شرح حدیث من قال لا الہ الا اللہ دخل الجنۃ | |
| سید احمد خانصاحب کا اسمین تصرف اور اسکا مقصود | |
| مقدمہ سادسہ انسان ہلکی طاقت سے ان چیزونکا جو عقل وحواس سے معلوم نہو سکین معلوم کرسکتا ہے | ۲۵۴ |
| اسکی پہلی مثال سچی خوابین۔ | ۲۵۵ |
| تہذیب الاخلاق مین سچی خوابون کا ابطال۔ | ۲۵۹ |

| | |
|---|---|
| آیات قرآن سے سچی خوابون اثبات — | ۲۶۰ |
| احادیث صحیحہ سے سچی خوابون کا اثبات — | ۲۶۲ |
| بقیہ احکام معاشرت مذکورہ سنت — | ۲۶۵ |
| آنحضرت کا کسیکو خلیفہ نکرنا — | ۲۷۲ |
| سفیرونکو (کفار کیطرف سے کیون نہون) قتل نکرنا | ۲۷۴ |
| ایک جگہ امن جتا کر رہنے سے غدر نکرنا — | ۲۷۵ |
| احکام معاشرت کے داخل مذہب ہونیکے دلائل | ۲۷۸ |
| مراسلہ ازجسمین سید احمد خانصاحب کے اس مضمون کا جواب جسمین انہون نے مذہب کو انسان کا امر طبعی کہا ہے — | |
| تعبیر خواب کا قانون — اور سید احمد خانصاحب کا سچی خوابون سے انکار — | ۲۸۱ |
| خوابون کو لایق اعتبار سمجھنے مین افراط و تفریط و مسلک اعتدال — | ۲۸۲ |
| مضامین تہذیب کی عوام فہم ہونے کا سبب — | ۲۸۴ |
| اصل سادس پردہ سے تمثیل اخبار غیب | ۲۸۶ |
| نقل اخبار غیب کہ در عہد عتیق و جدید ہ از تہذیب الاخلاق — | ۲۸۷ |
| ان اخبار ذکر کا نتیجہ — اور سید احمد خانصاحب کا الزام | ۲۹۳ |
| اخبار غیب مذکورہ قرآن — | ۲۹۵ |
| بقیہ مذہب معاشرت عبارت تہذیب الاخلاق | ۲۹۷ |
| آغاز جوابات — عبارت تہذیب الاخلاق — جواب دفعہ اول عبارت تہذیب — | ۳۰۰ |
| خصائل فطرت کے روحانی اسرار — | ۳۰۱ |
| نکتہ لطیفہ روح بواسطہ جسم معروض صفات جسمانی ہوسکتی ہے — | ۳۰۴ |
| مضمون گلہائے رنگ رنگ شگفت — سید احمد خانصاحب کا لوگونکو اتباع انبیاء سے آزاد کرنا — اور مؤلف کا اسکے اسلام مین متردد ہونا — | |
| بقیہ اخبار غیب مذکورہ قرآن — | ۳۰۵ |
| اخبار غیب مذکورہ کتب حدیث | ۳۱۲ |
| بقیہ جواب دفعہ اول روح کی انبساطی تربیت کی منصب نبوت سے مناسبت — | ۳۱۷ |
| ڈاڑہے رکھنے مین روحانی اصلاح — | ۳۱۹ |
| عمدہ لباس مین روحانی اصلاح — | ۳۲۰ |
| عیسائیونکے اس اعتراض کا جواب کہ اسلام مین جسمانی تعلیم ہے | ۳۲۱ |
| دراز موچھونمین روحانی مفرۃ — | ۳۲۳ |
| کلی کرنے — اور ناک مین پانی لینے — اور ختنہ کرنے میں روحانی | ۳۲۴ |
| ٹخنے سے نیچے ازار کے روحانی مضرۃ — | ۳۲۶ |
| مسکین کی درازی ازار کی وجہ ممانعت — | ۳۲۷ |
| علت کی اوتہہ جانیسے حکم کا اٹھا دینا شارع کا کام ہے | ۳۲۸ |
| مسئلہ دو سالہ ہے — | ۳۲۹ |
| اصحاب رسول اللہ کا علت لیکے تعلق سے حکم زائل کرنا نہ اٹھانا | ۳۳۰ |
| تہذیب الاخلاق کی مضمون الدین یسر کی پہلی غلطی | ۳۳۲ |

# اشاعة السنة النبويه

علیٰ صاحبہا الصلوٰة والتحیة

نمبر اول — جلد سوم

بابت محرم سنہ ۱۲۹۷ھ و جنوری سنہ ۱۸۸۰ع

---

## شرح قیمت وغیرہ امور متعلقہ رسالہ بحسب انتظام جدید

| درجات و مراتب قیمت | تفصیل خریداران بشرح مراتب | رقم سالانہ |
|---|---|---|
| (۱) اخص قیمت | اسلامی ریاستونکے نواب اور رئیس — | کم از کم للعہ |
| (۲) خاص قیمت | گورنمنٹ انگریزی و معزز عہدہ داران گورنمنٹ و عامہ اغنیاء و لائبریری و سوسائٹی | کم سے کم عــہ |
| (۳) عام قیمت | متوسط اہل وسعت — | ســے |
| (۴) رعائتی قیمت | کم وسعت لوگ جنکی آمدنی دس روپیہ ماہواری سے زیادہ نہیں — [illegible] | ســلے |
| (۵) للٰہی قیمت | بے وسعت جو دس روپیہ ماہواری کی آمدنی بھی نہیں رکھتے مگر علمی لیاقت رکھتے ہیں اور اس رسالہ | ثواب آخرت |

(۲) عام قیمت کے لئے شرط ہے کہ زیادہ سے زیادہ تین مہینے گذر جانیکے بعد سہ ماہی قیمت بلا طلب و تقاضا بہیجدین رعائتی قیمت کے لئے شرط ہے کہ سالانہ پیشگی داخل کرین

(۳) عام قیمت و رعائتی صرف ہر سال رواں کے لئے ہے سنین گذشتہ کے پورے پرچے جنکی قیمت عــہ سال سے کم نہوگی ہان بلا ترتیب کوئی لینا چاہے تو عام قیمت والونسے فی پرچہ ۳/ لئے جاوینگے — اور رعائتیون سے فی پرچہ ۲/ اور مفت لینے والون سے صرف محصول ڈاک — تین ماہ کے پرچہ جو نکلا —

(۴) جسکے نام پرچہ بلا درخواست بہیجے وہ حسب حیثیت خود اوسی مہینے سے قیمت واجب الادا تصور فرماوین جب مہینے کا پرچہ وصول پاوین اور جنکو خریداری منظور نہو پرچہ واپس کر دین —

(۵) ارسال زر اور خط و کتابت متعلق رسالہ راقم کے نام پورے عنوان و نشان مندرجہ ذیل سے ہونی چاہئے اوسمین ایک لفظ کم نہو — ورنہ خط دوسرے شخص ہمنام کو ملجائیگا —

(۶) ذریعہ ارسال زر نہ ٹکٹ ہو نہ نوٹ صرف ڈاکخانہ کا منی آرڈر ہو جسمین ایک روپیہ سے دس روپیہ تک ۲/ اجرت مین ارسال زر ممکن ہے ڈاکخانہ مین نقد روپیہ داخل کرنیسے اسی وقت مرسل الیہ کی رسید ملجاتی ہے —

راقم ابو سعید محمد حسین لاہوری — از لاہور متصل مسجد چینی —

مطبع مصطفائی لاہور مین طبع ہوا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ وکفی وسلام علی عبادہ الذین اصطفے

## آغاز سال

ملکی رسایل واخبارات والونکی عادت ہی کہ آغاز سال پر سال گذشتہ کے وقایع عظام پر ناظرین کو متنبہ کرتے ہین - اسی دستور کے موافق ہم بہی ناظرین رسالہ پر کچہہ حالات گذشتہ عرض کرتے ہین اور چونکہ ہمارا رسالہ ملکی حالات سی بحث نہین کرتا اسلئی اور حالات و واقعات دنیا سی ہمکو بحث نہین ہے - صرف اس رسالہ کے حالات و متعلقات کا بیان ہمارا مقصود ہے -

## مقاصد ونتایج رسالہ

اس رسالہ کی اشاعت ان لوگونکی طرف سے ہی جو تحقیق و تقلید مین حد اعتدال پر ہین - نہ **مقلدین** زمانہ حال جیسے **مقلد** ہین کہ جو کچہہ پہلے علما نے کہا ہے اسی لکیر کے فقیر ہو رہے ہین - اپنے فہم و **عقل** کو دلایل (کتاب وسنت) کے سمجہنے مین دخل ندین نہ **نیچریہ** کیسے **محقق** ہین کہ اپنی تحقیق کے سامنے خدا و رسول کی بہی نہ مانین اور انکی تقلید سے بہی انکاری ہو بیٹہے ہین - لہذا دونون فریق کی افراط و تفریط کی اصلاح اس رسالہ کے بانیونکا مقصد ہے اور اوسکے اجرا سے صرف یہی غرض و مطلب ہے - بنا برعلیہ پہلے انکی توجہ اس رسالہ اور تحریرات مندرجہ ضمیمہ اخبار سفیر ہند بنام انہام مقلدین کیطرف رہی - اور مئی ۱۸۷۸ء سے فروری ۱۸۷۹ء تک انہی کی فہمایش عمل مین آتی رہی - جب اس سعی کی کچہہ تاثیر اس گروہ مین ظاہر ہوئی اور انکی طرف سے فی الجملہ طمانیت ہوئی یعنی تقلید کی برائی بہت لوگونکے خیال مین آگئی کسی نے تو بر ملا متابعت کتاب وسنت اختیار کی اور کسی نے بر طبق الخاموشی نیم رضا سکوت سے یہہ بات مان لی تو انکی توجہ دوسرے گروہ (نیچریہ) کیطرف مصروف ہوئی - اس **تحویل** توجہ کی یہہ **وجہ** بہی ہوئی کہ تقلید کا ضرر اسلام مین ایسا نتہا جو نیچریہ کی تحقیق کا ضرر پہیلنے لگا - تقلید سے تو صرف فروع اسلام کا اتباع چہوٹتا تہا - تحقیق نیچریہ سے اصول اسلام کا اتباع بہی لوگون سے چہوٹنی لگا تہا لہذا تصفیہ مقدمہ تقلید کو ویسا ہی ناتمام چہوڑکر

نیچریہ کا افہام یا افہام نہایت ضروری قرار دیا گیا اور مارچ ۷۹ء سے انکا خطاب شروع ہو گیا پس اس کارروائی نے اس دس مہینے کی مدت مین وہ اثر دکہایا کہ بحث تقلید کے ہونے دو سال مین وہ اثر ظاہر ہوا تہا جو الحاد کا دروازہ اضلاع پنجاب لاہور۔ لودہانہ۔ جالندر۔ ہوشیارپور۔ وغیرہ مین کہلا تا تہا وہ فوراً مسدود ہو گیا اور جو فتنہ خیالات نیچریہ کا بلاد ہندوستان مین پہیلا ہوا تہا وہ بہی کچہہ فرو ہوا سمجہنے چاہئے تہا کہ اشخاص پنجاب کے (جو اتباع قرآن چہوڑ کر نیچری ہو گئے یا ہونے لگے تہے) اور اس رسالہ کے شائع ہونے سے وہ پہر متبع قرآن و حدیث ہو گئے انکی فہرست لکہوانے مگر اس خیال سے کہ مبادا وہ سابق حال کی برائی کی اشاعت کو پسند نکرین اس فہرست کو ملتوی رکہا اس رسالہ کی اشاعت پہلی (جبکہ اسمین مقلدین سے خطاب تہا) محدود تہی۔ اور جب سے ان حضرات نیچریہ کا خطاب شروع ہوا نہایت وسیع ہو گئی ہے۔ اسوقت۔ پنجاب۔ سندہ۔ اودہ۔ بنگالہ بہار۔ ملبار۔ مدراس۔ دکہن۔ عرب۔ وغیرہ بلاد کے بہت شہرون مین یہہ رسالہ جاتا ہے اور ابتدا سے آجتک سوائے دو باتین مواضع کے کہین سے

واپس نہین آیا اور نہ بجز دو چار اشخاص کے کسی نے خریدار ہو کر انکار کیا ہے۔ ہمیشہ معمولی مقدار خریدارون سے سو نسخہ زیادہ چہپوایا جاتا ہے پہر ہنوز سال ختم ہونے نہین پاتا کہ وہ سو بہی ختم ہو جاتا ہے پہر اور لوگون سے خرید کر کے شائقین کو دیا جاتا ہے اسوقت ۷۷ء و ۷۸ء کے پورے پرچے دو فائل سے زیادہ ہمارے پاس نہین۔ اور ۷۹ء کے بہی پورے فائل اسوقت چار سے زیادہ نہین۔ یہی وجہ ہے اس رسالہ کی قیمت روانگی سال مین چہہ روپیہ بلکہ تین روپیہ سالانہ بہی رہتی ہے پہر بعد اختتام سال انہین پرچون کی قیمت ۵ عدہ روپیہ سالانہ سے کم نہین ہوتی بخلاف اور اخبار و رسائل کہ وہ وقت گذر جانے کے بعد تقویم پارینہ سے زیادہ وقعت نہین رکہتے اور روپیون کی جگہہ پیسونکو بکنے لگتے ہین تہذیب الاخلاق مین گذشتکی بہی انہین کے سلسلہ مین منسلک ہی ہے پہلے چار روپیہ سالیانہ کو ملتی تہی پہر دو اور ڈیڑہ سے کم کو بہی بکنے لگی اور اخبار و رسائل مذہبیہ کو ضمین تہذیب الاخلاق وغیرہ تصانیف احمدیہ بہی داخل ہین صرف انکی ہم خیال ہی لیتے ہین ہمارے رسالہ کو مخالف و موافق سبہی خرید کرتے ہین خصوصاً سید احمد خانصاحب کے معزز ہم خیال نہایت قدردانی

اسکو خرید کرتے ہین اور درجہ دوم کی قیمت اسکی عوض عطا فرماتے ہین۔

اللہ تعالے سے امید ہے کہ اپنی عنایت اور اس رسالہ کے بانیونکی نیک نیتی کی برکت سے اسکی ترقی کو روز افزون کریگا۔ اور اسکے اثر و قبولیت کو ترقی بخشیگا۔ آمین ثم آمین۔

## انتظام جدید رسالہ

اس سال سے اس رسالہ کو (بلحاظ قیمت) معمولی اخبارون کی طرح سمجھنا چاہیے۔ اسکی قیمت کو بطور سابق نفلی چندہ تصور نکرنا چاہیے۔

(۲) جن لوگون کو یہہ رسالہ مفت دیا جاتا تھا اب بہی انکو مفت ہی دیا جاویگا صرف خریدارون کے حق مین اسکا صیغہ بدل گیا ہے۔

(۳) یہہ رسالہ آجتک انجمن اشاعۃ السنۃ کے متعلق رہا اب یہہ خاص مولف کے متعلق ہوگا ہے پس مولف کی رائے مین اسکی نسبت یہی امر قرار پایا ہے۔

(۴) اس نقل و تحویل تعلق کی وجہ ہوئی کہ آجتک جو رسالہ کو انجمن سے تعلق رہا اسکا اثر نہ انجمن سے رسالہ کو پہونچا نہ رسالہ سے انجمن کو۔ بلکہ یہ اثر و تاثر رسالہ اور مولف رسالہ ہی مین دائر رہے۔

اثر انجمن رسالہ کو یہہ پہنچنا مناسب تہا کہ ممبران انجمن اسکی اجرا و ترقی کی تدبیرین نکالتے اور رنج و راحت و نفع و نقصان مین اسکے شریک ہوتے۔ زمانہ تنزل آمدنی مین اسکی مصارف کی تدبیرین کرتے۔ اور علی الخصوص علمار بار سال مضامین اسکی مدد کرتے۔

اثر رسالہ انجمن کو یہہ پہنچنا مناسب تہا کہ اسکے امور جزو و کل انکے سامنے پیش ہوتے۔ اور اسکے متعلق کارروائیو مین انکی ارا لئے جاتے۔

مگر آجتک دونون جانب کی آثار کا مرجع و مدار یہی (مولف) خاکسار (مصداق یکجان صد آزار) رہے اثر رسالہ انجمن کیطرف پہنچانے سے اسکا واقعی مثل مذکور کا مصداق ہونا یعنے انواع اشتغال مین مصروف رہنا مانع رہا۔ اور اثر انجمن رسالہ کو پہنچانے ممبرون کی عدم توجہی سے ہوا۔

لہذا اس تعلق کا ہونا نہونا یکسان نظر آیا۔ اور یہ اسکا رفع قرار پایا۔

اب اس رسالہ کے جملہ امور کا مولف رسالہ ہی سے تعلق ہے۔ انجمن اشاعۃ السنہ کو بجز اسکے اشاعۃ و مضامین مین اعانت کرنیکے اس سے اور کچہہ تعلق نہین ہے پس ممبرونکو اپنے زر اعانت کی نسبت اختیار ہے خواہ اسکو معاونت دینی سمجہکر جاری رکہین خواہ

موقوف کرکے حسب شرح معروضۂ ٹائٹل پیج رسالہ خریداروں کے زمرہ مین داخل ہوجائینگے۔

## طرز جدید رسالہ

اب یہہ رسالہ بطور سابق حصص پر منقسم نہوگا۔ بلکہ اخباروں کی طرز پر مختلف مضامین (یکے بعد دیگری) سے بحث کیا کریگا۔ ہان جو طولانی مضمون ہوگا (جیسے بحث ثبات نبوت یا مذہب و معاشرت ہی) اسکو ہمیشہ ما قبل یا مابعد سے منفصل کرکے لکھا جائیگا پہر بعد اختتام خواہ اسکو ناظرین ترتیب رسالہ پر رہنے دین خواہ مختلف اجزا کو یکجا کرلین۔

---

## مذہب و لامذہبی

یہہ وہ مسئلہ ہے جسکا اجمالی ذکر نمبر ۱۲ جلد ۲ مین گذرا ہی۔ اب بحسب وعدہ اسکا تفصیلی بیان قلم مین آتا ہے مذہب سے ہماری مراد اوس مجموعہ+ احکام و قیود کی پابندی ہی جو اہل مذاہب مشہورہ (اہل اسلام۔ یہود و نصاری وغیرہ) کے نزدیک الہامی و آسمانی خیال کیا جاتا ہے اور لامذہبی سے اس پابندی سے آزادی مراد ہی۔ انہ پیل سید احمد خانصاحب بہادر اور اونکے ہم مشرب لامذہبی کو پسند فرماتی ہین اور مذہب کا نام و نشان صفحہ ہستی سے مٹانا چاہتی ہین اور اہل مذاہب خصوصاً اہل کی ہمیشہ مذمت کرتی ہین اور لامذہبونکو بہت مبالغہ سے سراہتی ہین ان امور کی تفصیل تو بارہا اشاعۃ السنہ مین ہوچکی ہے ++۔

+ اس مجموعہ احکام پر مذہب کا اطلاق حضرت مخاطبین کے نزدیک بھی مسلم ہے۔ چنانچہ ایک رکن رکین زمرہ مخاطبین کا قول تہذیب ماہ رجب ۱۲۹۶ھ مین بصفحہ ۴۰ منقول ہے "کہ جب یہودیون یا عیسائیون یا ہندؤں یا مسلمانون کے مذہب کا ذکر کرتے ہین تو ایک معنی مذہب کے یہہ ہوتے ہین کہ مسائل مذہبیہ کا ایک مجموعہ احادیث یا مذہبی احکام کی کتاب سماوی سے اُن پاس پہونچا ہے اور اسکے موافق انکا ایمان دہرم ہے۔"

++ دیکہو اشاعۃ السنہ جلد ۲ کے نمبر ۹ و ۱۱-۱۲ کے ابتدائی اوراق اور نمبر ۱۰ کا صفحہ ۲۹۷ جنمین انکے اقوال سے ثابت کیا گیا ہے کہ جناب سید احمد خانصاحب لوگون سے قیود مذہبی چہوڑاتے ہین اور یہہ نصیحت فرماتے ہین ۔ نہ رکہہ روزہ نہ مر بہوکہا نہ جا مسجد نہ دے سجدہ۔ وضو کا توڑدے کوزہ شراب شوق پیتا جا۔ اور ۹ جلد ۲ صفحہ ۲۱۸ مین اُسی رکن رکین کا (جسکا ذکر اوپر گذرا) یہہ قول منقول ہے کہ حقیقت مین غور

اور آئندہ بھی ہوتی رہیگی - اس مقام مین تفصیل امر دوم ہمارا مقصود ہے سو یہہ ہے کہ اہل مذاہب خصوصًا اہل اسلام کی مذمت اور لامذہبون کی مدحت آپکی اکثر تحریرون مین پائی جاتی ہے جن سب کا خلاصہ یہہ ہے کہ ایمانداری وصدق شعاری و نیک نیتی و حسن سیرتی لامذہبون ہی کا خاصہ ہے و بے ایمانی و بے تمیزی و ریاکاری و مکاری اہل مذہب کا شیوہ پرچہ جمادی الثانیہ ۱۲۹۶ھ مین اپنے بضمن مضمون نیچری علماء اہل اسلام کو مجسمہ ہونے سے متہم کیا ہے اور کہا ہے کہ انکی طریق و خیال پر خدا ایک نہایت قوی ہیکل گران ڈیل لنبے لنبے ہاتھ پاؤن بلور کیسی بنڈ لیان انسان کی صورت گوری گوری رنگت نورانی چہرہ سفید ڈاڑہی سر پر تاج - یا لال پہندنے دار ٹوپی تخت پر بیٹھا ہوا خیال کیا جاتا ہے

بقیہ حاشیہ صفحہ ۵

اسکے دیکھو تو سارے الہامی مذہب نیچریہ مذہب کے بدعتی فرقے ہین - اس سے آپکا مقصود یہہ ہے کہ اصل مذہب یہی لامذہبی ہے - جو نیچری مذہب سے تعبیر کیا جاتا ہے اسکے سوا جسقدر مذہب الہامی کہلاتے ہین وہ اسی مذہب سے بگڑ بگڑ کر مذہب بنگئے ہین - چنانچہ اس دلیر بہادر کے اقوال ذیل اس مقصود پر شاہد ہین - اُسی پرچہ تہذیب مین بصفحہ ۵۰ - آسکا قول ہے - کہ جب محققان مذہب نے تاریخی مذہبون کی (یعنی وہ مذہب جو تاریخ رکھتے ہین) تشریح و تحلیل کی اور ہر مذہب کی تشخصات اور خصوصیات کو دور کیا - تو باقی چند اصول رہے جو سب مذہبون مین ایک تھے اور سب مین مشترک و متحد (ان اصول کو اپنے صفحہ ۵۱ مین بیان فرمایا ہے یعنی خدا کا ہر جگہہ موجود ہونا۔ ہر شے پر قادر ہونا۔ عالم الغیب ہونا۔ ازلی وابدی و واجب الوجود ہونا۔) اور ان اصول مشترک و متحد کا نام مذہب نیچریہ ہے" اس قول مین صاف تصریح ہے کہ نیچری مذہب رفع قیود الہامی مذاہب سے عبارت ہے جو عین لامذہبی ہے گو حضرات نیچریہ کے نزدیک اصل مذہب وہی ہے - اور اسی پرچہ کے صفحہ ۵۱ مین اسکا قول ہے کہ "مذہب کا قاعدہ ہوا کا سا ہوتا ہے خواہ وہ کیسی ہی پاک و صاف چشمہ سے نکلے مگر جب چلیگی تو اسکے ساتھہ ضرور آلائشین ملجاوینگی اور اسکو ناپاک و غلیظ کر دینگی - یا مذہب دریا کا سا ہوتا ہے کہ جب تک وہ اپنے منبع سے نکل کر زور و شور سے ادہر ادہر کنارونکو دباتا ہوا اور کہین تالابون مین اور دہارون مین اور نالون مین پہیلتا ہوا چلا جاتا ہے دریا رہتا ہے اور جب وہ ایک جگہہ

اور نیچری خدا کی عظمت و جلالت شان کا اعتقاد رکہتے ہین۔

پہر اُسی پرچہ مین بضمن مضمون **انشاء اللہ** فرمایا ہی کہ پرہیزگار، مولوی، عالم، باشرع پر چلنے والے لفظ انشاء اللہ کو قسم سے بچنے، وعدہ پورا نکرنے، بیگناہ دہوکا دینے، جہوٹ بولنے اور جہوٹا ہونے کی لئے استعمال کرتے ہین اور نیچری جب یہہ لفظ بولتے ہین تو وعدہ کو خوب پختہ و سچا کر دکہاتے ہین۔

اور پرچہ ذیقعد ۱۲۹۶ھ مین آپنے فرمایا ہی۔ ہمنے بہت اہل مذاہب اور شریعت پر چلنے والونکو دیکہا ہے اور ایسے تعلیم و تربیت یافتہ لوگونکو بہی دیکہا ہی جنکو لامذہب بمعنی اعتبار سے کہا جا سکتا ہی۔ ہمنے ان پہلونکو ان پہلون سی ہزار درجہ زیادہ نیک اور ایماندار پایا ہے۔ پہلی کو نہ برائی کے برائی ہونیکا دلی یقین ہوتا

ٹہر کر بہجاتا ہے تو دریا نہین رہتا اور بند پانی کیطرح سڑنے لگتا ہی" ان اقوال مین بہی صاف تصریح ہی کہ جو بند مشتمل مذاہب سماویہ الہامیہ مین لگے ہین وہ الہام سی کیون نہو جنانچہ قائل ان اقوال کا مجموعہ احکام مذہبی کو احکام سماوی کہنا بہتر سمجہتا ہی یہہ سب الاستین ہین اور گندہ پانی کی مانند نہین۔ اصل مذہب وہی لامذہبی ہے جو ان بندشون سے آزاد ہی۔ اس سے انکا لامذہبی کو پسند کرنا اور مذہب کو ناپسند فرمانا آفتاب نیم روز کی طرح عیان ہے۔ رہا اسکے بطلان فساد کا بیان سو بہت کچہہ اشاعۃ السنۃ مین ہو چکا ہی اور رہا سہا آیندہ ہوگا۔ یہان صرف اُنکی رضا لامذہبی کا لوگون کو جتانا منظور تہا سو بخوبی ہو گیا۔

**ایک فائدہ** اس بیان سی یہہ بہی نکلا کہ جو جناب سید احمد خانصاحب نے پرچہ ماہ رجب ۹۶ھ ہمسے سوال کیا ہے۔ اور فرمایا ہے کہ اگر جناب مولوی ابو سعید محمد حسین صاحب موحد و اہلحدیث ہمکو بتا دین کہ جناب ممدوح ہم لوگونکو کن معنونمین نیچری فرماتے ہین تو ہم نہایت خوش ہونگے۔ اسکا جواب بہی اسمین آگیا اور جس معنی کر آپ نیچری ہین اسکا بیان آپ ہی لوگونکی کلام سے اور طبق تصنیف مصنف نیکو کند بیان ہو غرض خدمت ہوا اس سوال کا جواب ہم پہر بہی دینگے جب چند مباحث سے (جنمین نیچرون کی تشریح عقائد چاہتے ہین) فارغ ہونگے۔

ہی نہ بہلائی کی بہلائی ہونیکا - وہ سمجہتا ہی کہ وہ چیز اسلئے بری ہی کہ بری کہی گئی ہے، اور یہہ چیز اسلئے اچہی ہے کہ اچہی کہی گئی ہے - اسکے دل پر کوئی لازوال اثر اُسکا نہین ہوتا - برخلاف اسکے اس پچہلے شخص کو برائی کے برا ہونیکا اور بہلائی کے بہلا ہونیکا دل سے یقین ہوتا ہی جو کسیطرح زائل نہین ہوسکتا، اور اسی لئے اعمال اور برتاؤ مین اور نیکی مین یہہ پچہلا شخص پہلے سے ہزار درجہ زیادہ نیک ہوتا ہے -

پہلا شخص اُس برائی کو کسی حیلہ سے چہپا کر کرنیکی کوشش کرتا ہی، وہ ایک بے گناہ معصوم عورت کو حیلے سے بہکا کر لے آتا ہی، لوگونکا مال حیلہ سے کہا لیتا ہی، جن کامونکو اُس نے اوپر سے دل سے ناجائز سمجہہ لیا ہے انکے جائز کرنیکے لئے سیکڑون حیلے پیدا کرتا ہے اور کتب فقہ مین دفتر کے دفتر کتاب الحیل کے لکہہ دیتا ہی - یہی سبب ہے کہ تمام مذہبون مین جو لوگ زیادہ مقدس گنے جاتے ہین، خواہ وہ یہودی مذہب کے ربی قوم مین ہون یا عیسائی مذہب کے پوپ، یا ہندو مذہب کے گرو یا مسلمانی مذہب کے مولوی اکثر انہین کے مکار و دغاباز و فریبی اور ریاکار دکہائی دیتے ہین یقولون ما لا یفعلون انکا ہتہیاڑ مذہب ہوتا ہے - خدا کو دہوکا دیتے ہین، دنیا کو دہوکا دیتے ہین - ہر حیلہ سے ہوائے نفس کو پورا کرتے ہین اور اپنا دوزخ بہرتے ہین

پچہلا شخص ایک سیدہا سادہ آدمی ہوتا ہی برائیونکو دل سے برا جانتا ہی حتی المقدور انسے بچنے کی کوشش کرتا ہی - اس کا دل یقین کرکے وہ درحقیقت بری ہین انکو کسی حیلہ سے اچہا بنا لینا نہین چاہتا - وہ کسی عورت کو حیلہ سے بہگا لانیکو بیگناہ نہین سمجہتا وہ بد نظر کو آنکہہ کا گناہ، زبان سے فریبی باتین کہکر بہکانیکو زبان کا گناہ، ظاہر مین وعظ کے حیلہ سے مگر اور نیت سے کسی کے گہر جانیکو پاؤن کا گناہ سمجہتا ہے - کسی برے کام کو کسی حیلہ سے اچہا ہو جانیکا اسکو یقین نہین ہوتا - ہان وہ بہی برے کام کرتا ہی مگر اسکا دل ہمیشہ رنج کرتا ہی اور وہ یقین سمجہتا ہے کہ مینے برا کیا ہی - مگر وہ پہلا شخص اپنے حیلونکے بہروسہ اُسکو برا نہین سمجہتا اور اسکی برائی اسکے دل مین نہین رہتی نہ خدا سے شرم کرتا ہے اور نہ دنیا سے - مسجد کے غسلخانہ مین انکہہ ڈاڑہی جہٹکا عمامہ باندہ کر آتا ہی مین جاند سامنے لیکر ممبر پر وعظ کو آن بیٹہتا ہی اور نہایت قرات سے اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑہتا ہی اور بالکل خیال نہین کرتا کہ جس سے پناہ مانگتا ہے وہ ممبر پر ہی ہے - نیچری کافر ہون یا لامذہب بلا مذہب مگر وہ ایسے مذہبی نہین کہ جیسا کہ ممبر پر اعوذ باللہ پڑہیں اور

باقی آئندہ

اطلاع: مضمون مابعد پہلے چہپ چکا تہا اسلئے اس مضمون کے پورے ہونیکی جگہہ نہ رہی انشاء اللہ پرچہ آئندہ مین پورا ہوگا اور اس توہین اسلام کا پورا جواب دیا جاویگا -

# بقیہ مقدمات اثبات نبوت

المانع واستعدت للاتصال بالجواهر الروحانية التي بها نقش
الموجودات كلها المعبرة عنها في الشرع باللوح فانطبع فيها
اعني في النفس ما في تلك الجواهر من صور الاشياء لاسيما ما يناسب
اغراض النفس ويكون مهما لها ويكون انطباع تلك الصور في
النفس منها كانطباع صورة مرآة في مرآة اخرى تقابلها
عند ارتفاع الحجاب بينهما وكل ما يكون في احدى المرآتين
يظهر في الاخرى بقدره - ثم ذكر سبب الرويا الكاذبة
في الامر السادس ثم قال السابع في معرفة الغيب
في اليقظة وهو ان سبب الحاجة الى النوم لادراك
علم الغيب بالرويا واوردنا من ضعف النفس وكون
الحواس شاغلة لها فاذا ركدت الحواس اتصلت النفس
بالجواهر واستعدت للقبول منها ويمكن ان يكون ذلك
لبعض النفوس في اليقظة من وجهين احدهما ان
تقوى النفس قوة لا تشغلها الحواس ولا تستولي عليها بحيث
تستغرقها وتمنعها بل تتسع لقوتها الى النظر الى جانب العلو
والسفل جميعا كما تقوى بعض النفوس فتجمع بين
ان تكتب وتتكلم وتسمع فمثل هذا النفس يجوز ان تفتر
عنها شغل الحواس وتتطلع الى عالم الغيب فيظهر لها منه
بعض الامور فيكون مثل البرق الخاطف وهذا فرع من النبوة
ثم ان ضعفت المتخيلة بقي في الحفظ ما انكشف من الغيب

وہ متصل ہو جاتی ہے تو جو نقوش موجودات اون روحانیات میں
پائے جاتے ہیں وہ روح میں نقش ہو جاتے ہیں خصوصًا وہ نقوش
جو اغراض روح (دینی یا دنیوی ذاتی یا قومی) کے متعلق
ہوتے ہیں یہہ نقش ہونا ایسا ہے جیسے ایک آئینہ کی صورت دوسرے
آئینہ میں جو اوسکے مقابل ہو نقش ہو جاتی ہے اور
ویسے کی ویسے ہی اسمیں نظر آتے ہیں -
پھر امام غزالی نے امر ششم میں جھوٹی خوابوں کا
سبب بیان کیا پھر کہا امر ہفتم **بیداری میں غیب**
**دانی** کے سبب کے بیان میں ہے وہ یہہ ہے کہ روح کا غیب
جاننے میں خواب کا محتاج ہونا اسی سبب سے ہے کہ روح ضعیف
ہوتی ہے تو وہ بیداری میں حواس کے شغل میں رہتی ہے جب حواس
معطل ہو جاتے ہیں تو وہ روحانیات سے متصل ہو جاتی اور انکی
معلومات کو قبول کرنیکے لائق ہو جاتے ہیں اور بعض روحوں کو
یہہ بات بیداری میں حاصل ہونی ممکن ہے اسکے دو سبب ہیں ایک
یہہ کہ روح میں ایسی قوت ہوتی ہے کہ اسکے سبب حواس اسکو
روک نہیں سکتی اور اسپر غلبہ نہیں کر لیتے کہ اسکو محسوسات میں
مستغرق کر دیں اور عالم غیب سے ہٹا لیں بلکہ وہ اپنی قوت کے
سبب عالم بالا و عالم محسوسات دونو کیطرف نظر کر سکتی ہے جیسے بعضے
ایک ہی حالت میں لکھتے بھی جاتے ہیں اور بولتے بھی رہتے ہیں
اور سنتے بھی جاتے ہیں ایسی ارواح کیلئے جائز ہے کہ یہہ شغل حواس سے

بعینہ وکان وحیا صریحا۔ وان قوۃ المتخیلۃ اشتغلت
بطبیعتہا المحاکات فیکون ہذا الوحی مفتقرا الی التاویل
کما تفتقر الرؤیا الی التاویل **السبب الثانی** ان تغلب
علی المزاج الیبوسۃ والحرارۃ حتی تصرفہ بغلبتہ الشواغل عن
موارد الحواس فیکون مع فتح العین کالمبہوت الغافل
عما یری ویسمع وذلک لضعف خروج الروح الی الظاہر
فہذا ایضا لایستحیل ان ینکشف لنفسہ من الجواہر الروحانیۃ
شئی من الغیب فیحدث بہ ویجری علی لسانہ فکانہ ایضا غافل
عما یحدث بہ وہذا یوجد فی بعض المجانین والمصروعین وبعض
الکہنۃ من العرب فیحدثون بما یکون موافقا لما سیکون وہذا
نوع نقصان والاول نوع کمال انتہی کلام الغزالی فی کتاب
المضنون بہ علی اہلہ۔

ڈہیلی ہوکر عالم غیب سے مطلع ہو وہان انہیں بعض کا مم استطح ظاہر ہونے
ہین جیسی بجلی۔ اور یہہ **مرتبہ نبوت کا ایک شاخ** ہی۔ پہر اگر قوت خیال
کمزور ہوتی ہی تو جو کچہہ غیب سے منکشف ہوتا ہی وہ بعینہ محفوظ رہتا ہے
اور یہہ صاف وحی ہی اور اگر قوت خیالی قوی ہوتی ہی تو وہ اوسمین اور
خیالات بہی ملا دیتی ہی یہہ وحی محتاج تاویل ہوگی جیسی خواب محتاج تعبیر ہوتی
ہین۔ دوسرا **سبب بیداری مین** غیب دانی کا یہہ ہوتا ہی کہ بعض شخصون کی
مزاج مین گرمی وخشکی کا ایسا غلبہ ہوتا ہی کہ وہ انکو مشاہدہ محسوسات
سی روکدیتا ہی یعنی باوجود کہلی ہوئی آنکہونکی بیہوشونکی طرح محسوسات
ومسموعات سی غافل ہوتا ہی کیونکہ اسکی روح (حیوانی) داخل بدن سے
ظاہر کیجانب نکلی رہتی ہی۔ ایسی شخص پر جواہر روحانیہ سے کچہہ
منکشف ہوجانا اور اسکی زبان سی اسکا سرزد ہونا (جسکی اسکو
خبر بہی نہو) بعید نہین ہے۔ یہی بات ہی جو بعض
دیوانون اور بہوتزدون اور عرب کے کاہنون مین پائی جاتی ہے جو آیندہ کی ایسی باتین بتاتے ہین جو مطابق
واقع نکلتی ہین پر یہہ **قسم نقصان** کا ہی چنانچہ قسم اول (جو انبیا سے مخصوص ہے) **نوع کمال** ہے۔ کلام امام
غزالی تمام ہوا جو کتاب المضنون بہ علی اہلہ مین ہے۔

یہہ بات جو خواب وبیداری مین انکشاف غیب کے لمیت مین امام غزالی نے فرمائی ہے اسکی صحت کا فلاسفہ بلحاظ
(جو انبیا کی اتباع نہین کرتے تھے اور آجکل کے نیچریون کیطرف سے خلاف عادت و برخلاف قانون قدرت کسی بات کو نہین
مانتے) بہی اعتراف رکہتی ہین چنانچہ امام رازی کتاب **المطالب العالیۃ فی الحکمۃ المتعالیۃ**
کی کتاب نبوت مین فلاسفہ کیطرف سی نقل کرتے ہین کہ سچی خوابونکے سبب کا بیان دو مقدمہ پر موقوف ہے

اما الرؤیا الصالحۃ فالکلام فی ذکر سببہا متفرع علی مقدمتین
احدیہما ان جمیع الامور الکائنۃ فی ہذا العالم الاسفل مما

ایک یہ جسقدر امور اس عالم سفلی (دنیاوی) سابقًا
ہوچکے ہین یا آیندہ ہونیوالی ہین یا بالفعل ہورہے ہین

كان وما سيكون وما هو كائن موجود في علم الباري
وعلم الملائكة العقلية والنفوس السماوية والثابتة ان
النفوس الناطقة من شأنها ان تتصل بتلك المبادي
وتنتقش فيها الصور المنتقشة في تلك المبادي الا لاجل
ان النفس الناطقة غير قابلة لتلك الصور بل لاجل ان
استغراق النفس في تدبير البدن صار مانعا من ذلك الاتصال
التام اذا عرفت هذا فنقول ان النفس اذا حصل لها
ادنى فراغ من تدبير البدن اتصلت بطباعها بتلك
المبادي فينطبع فيها بعض الصور الحاضرة عند تلك
المبادي وهو الصورة التي هي اليق بتلك النفس
ومعلوم ان اليق الاحوال ما يتعلق باحوال ذلك الانسان وباصحابه
وباهل بلده واقليمه واما ان كان ذلك الانسان منصرف
الهمة الى تحصيل المعقولات لاحت له منها اشياء
ومن كانت همته الى مصالح الناس رآها ثم اذا انطبعت
تلك الصور في جوهر النفس اخذت المتخيلة في حكاية
تلك الصور بصور جزئية تناسبها ثم تلك الصور
ينطبع في الحس المشترك فهذا هو سبب الرؤيا في المنام
واعلم ان النفس الناطقة اذا كانت كاملة القوة وافية
بالوصول الى الجوانب العالية والسافلة وتكون في القوة
بحيث لا يمنعها اشتغالها بتدبير البدن عما لها من
الاتصال بالمبادي المفارقة ثم اتفق ايضا ان

وہ سبہی خدا کی اور عقول ونفوس فلکیہ (بزعم فلاسفہ)
کی علم مین موجود ہین - دوسرا یہ کہ ان مبادی (عقول
وغیرہ) سے نفس ناطقہ (روح انسانی) کا اتصال ممکن ہے
اسکی یہ وجہ نہین کہ نفس ناطقہ خود اون علوم کا محل نہین
ہی - بلکہ وجہ اسکی یہہ ہے کہ نفس کا تدبیر بدن مین مستغرق
رہنا اس اتصال سے مانع ہے - جب یہہ تو نے جان لیا تو اب
ہم (فلاسفہ کیطرف سے) کہتے ہین کہ جب نفس کو تھوڑی
سی بھی تدبیر بدن سے فراغت ہوتی ہے تو وہ
اپنے طبعی تقاضا سے اون مبادی سے متصل ہو جاتا
ہے تو اسمین بعض صورتین جو مبادی مین ہین منقش
ہو جاتی ہین جیسکہ اس نفس کے لائق حال تھی ہون
اور یہ خود معلوم ہے کہ ہر شخص کے لائق وہ چیز
ہوتی ہے جو اوسکے متعلق ہو یا اوسکے ساتھ رہنے کے
یا اوسکے ملک والون کے اور اگر کسیکی ہمت تحصیل
معقولات کیطرف متوجہ ہوتی ہے تو اوسکو ویسے
ہی باتین نمایا ہوتی ہین اور جسکی ہمت لوگونکی
اصلاح کیطرف متوجہ ہوتی ہے (جیسے انبیا) وہ ویسے
ہی صورتین دیکھتے ہین - پھر جب وہ صورتین اون
مبادی سے ذات نفس مین آتی ہین تو قوت خیالی
اون صورتونکی مناسب صورتین خیال مین ڈالتی
ہی پھر وہ خیالی صورتین حس مشترک مین دکھائی دیتی ہین

كانت قوتها الفكرية قوية قادرة على انتزاع لوح
الحس المشترك عن الحواس الظاهرة فحينئذ لا يبعد ان
يقع لمثل هذه النفس في حال اليقظة مثل ما يقع للنائم
من الاتصال بالمبادي - والنفوس التي ليس لها
من القوة ما تقوى على الاتصال بعالم الغيب
في حال اليقظة ربما استعانت بما يدهش الحس ويحير الخيال
فتستعد النفس بسبب حيرتها وانقطاعها في تلك اللحظة
عن تدبير البدن لانتهاز فرصة ادراك الغيب
والشرط في هذا ان يكون ذلك الانسان ضعيف
العقل مصدقا لكل ما يحكى له مثل الصبيان والنسوان
والبله فهؤلاء اذا اضعفت حواسهم وكانت ارادتهم
شديدة الانجذاب الى مطلوب معين فحينئذ
يقع لنفوسهم التفات في تلك اللحظة اللطيفة الى
عالم الغيب وتبلغ ذلك المطلوب فتارة يسمع
خطابا ويظن انه من جني وتارة تتراءى له صور
مشاهدة فيظن انها من اعوان الجن فيلقى
عليه ما ينطق به في اثناء الغشي فياخذه السامعون
ويبنون عليه تدابيرهم في مهماتهم - فهذا انتهى
ما قرره الشيخ الرئيس في هذا الباب -

سچے خواب دیکھنے کا یہی سبب ہے اور جب نفس قوی
قوت رکھتا ہے اور جانب علوی (عالم بالا) اور
جانب سفلی (دنیا) دونوں کو پہنچ سکتا ہے اور اسکی
قوت ایسی ہوتی ہے جسکے سبب اسکا تدبیر بدن مین
مشغول رہنا اون مجردات کی اتصال سے مانع نہین
ہوتا پر یہہ بھی اتفاق ہوتا ہے کہ اسکی قوت فکریہ
ایسی قوی ہوتی ہے کہ وہ اسکی حس مشترک کو تحت تصرف
حواس ظاہری سے نکال لینے پر قادر رہتی ہے تو ہوسکتا
اس نفس کو بحالت بیداری وہ اتصال (جو خواب مین اون
کو مبادی سے حاصل ہوتا ہے) حاصل ہونا بعید نہین ہے
اور جن نفوس مین اسقدر قوت نہین ہوتی
کہ اس سے وہ حالت بیداری مین اتصال مجردات کے
طاقت رکھین تو وہ حالت بیداری مین ایسی چیز سے
مدد لیتے ہین جو انکو مدہوش کردے اور خیال کو
حیرت مین ڈالدے پس وہ اپنی اس حیرت اور تدبیر
بدن سے انقطاع کے سبب ادراک غیب کے فرصت پانے کے قابل
ہوجاتے ہین - اسکی شرط یہہ ہے کہ وہ انسان (جنکی نفوس
ایسے ہون) کم عقل ہون جو ہر بات کو جو انکی خیالات
بتادین مان لین جیسے بچے اور عورتین اور نادان

کم عقل ہوتے ہین یہ لوگ جبکہ انکی ہوش و حواس ضعیف ہوتے ہین اور انکی وہم مطلب کے بات کو انکیطرف سخت
مشغول رکھتے ہین تو انکی نفوس کو اس لحظہ بیہوشی مین عالم غیب کیطرف توجہ ہوجاتی ہے اور وہ اپنی مطلب

کو پہنچ جاتی ہین بس کبہی کوئی بات غیب سے سن لیتے ہین تو اوسکو جن کیطرف سی سمجہتے ہین اور کبہی اونکو کچہہ کچہہ صورتین دیکہائی دیتی ہین جنکو وہ گروہ جنون کی صورتین سمجہتے ہین - اس بیہوشی کیحالت مین انپر غیب سے القا ہوتا ہے جو وہ زبان سے کہتی ہین اور اوسکو سننے والی سن لیتے ہین پہر اسپر اپنی جہونٹین تدبیرونکی بناوٹ لیتے ہین - یہہ شیخ رئیس فلاسفہ کی آخر تقریر ہے جو اس باب مین اسنے کہی ہے -

**یہہ تقریر** رئیس فلاسفہ (بوعلی بن سینا) کی کتاب اشارات کی نمط عاشر مین (جو اسوقت ہمارے پیش چشم ہے) موجود ہی اصل تقریر مین کسیقدر طول و اشکال تہا جسکے سبب اسکا سمجہنا اکثر ناظرین رسالہ پر دشوار تہا اسلئے اسکی نقل سے تعرض نہوا اور بجای اسکے اسکا خلاصہ امام رازی کی مطالب عالیہ سے نقل کیا گیا اس تقریر کے خاتمہ مین شیخ الفلاسفہ نی کہا ہے کہ یہہ باتین (جو اس تقریر مین کی گئی ہین) تجربہ و مشاہدہ سے ثابت ہین

ہذہ الاشیاء انما ہی ظنون امکانیۃ یصیر الیہا من امور عقلیۃ ولکنہا تجارب لما ثبتت طلب اسبابہا ومن السعادات المتفقتہ لمحبی الاستبصار ان یعرض لہم ہذہ الاحوال فی انفسہم او یشاہدوا مرارا فی غیرہم حتی یکون ذلک تجربۃ لہم فی اثبات امر عجیب فاذا اتضح حسمت الفائدہ واطمئنت النفس الی وجود تلک الاسباب وخضع الوہم ولم یعارض العقل ثم انی لو اقتصصت جزئیات ہذا الباب فیما شاہدنا وما حکاہ الناس ممن صدقنا لطال الکلام ومن لم یصدق الجملۃ ہان علیہ ان لا یصدق التفصیل انتہی کلام الشیخ فی الاشارات بنحو من الحذف للاختصار لاجل غلط کان فی الاصل -

اور سعادت (جو بصیرت کو ہم پونہچاتی ہے یہہ ہے کہ ان باتونکو انسان اپنی ذات مین یا بار بار اورونمین مشاہدہ کرے یہانتک کہ اسکو اس امر عجیب کا تجربہ حاصل ہو جب یہہ امر واضح ہوجاتا ہی تو بڑا فایدہ ہوتا ہی اور نفس ان اسبابِ علم غیب کے وجود کا یقین کرلیتا ہے اور اسکا وہم پست ہوجاتا ہے اور جو عقل ان اسباب کا اثبات کرتی ہی وہم اوسکا مقابلہ نہین کرتا اگر ہم اسکی تائید مین ان جزئیات کو جو ہمنے مشاہدہ کی ہین یا لوگون نے نقل کی ہین بیان کرین تو طول ہوتا ہے اور جو مجمل بیان کو نہین مانتا اوسکو تفصیل کا رد کرنا کچہہ مشکل نہین ہوتا کلام شیخ باختصار تمام ہوا -

ہر چند یہہ اعتراف فلاسفہ خالی از علت نہین اور انکے اصول جنپر یہہ اعتراف مبنی ہے اور اونکی

غرض جو اس اعتراف کا انکے خیال مین نتیجہ ہے صحیح نہین ۔ ولیکن انکی اصول و غرض کا تسلیم کرنا ہمپر واجب نہین اسلئی ہمارا اسمین کچھہ نقصان نہین ہمنے انکی بات کو انکی تقلید سے نہین مانا بلکہ اسکو اپنی تحقیقات کے موافق پاکر انکی ہم مشرب فرقہ نیچریہ کی الزام و افہام کے لئے اسکو نقل کیا ہی لہذا اسکی بہی متعلقات اصول و اغراض کا ماننا ہمپر لازم نہین ہے ہمنے خذ ما صفا ودع ما کدر پر عمل کیا ہے انکی اعتراف حق کو لیلیا اور انکی اغراض و اصول فاسدہ کو سمجہکر [illegible] چہوڑ دیا انکی **اصول کی وجہ** فساد امام رازی نے مطالب عالیہ مین تفصیل بیان کی ہے اور انکی **فساد** انکی **غرض کا** ہماری تحریر مین عنقریب آتا ہے **بالجملہ** امام رازی کی تقریر سے جسمین فلاسفہ [illegible] بیان ہے جو نمبر ۱۱ جلد دوم صفحہ ۳۴۴ مین گزرا پوری تائید ہوئی اور یہہ بات ثابت ہوئی [illegible] کہ جس روح کو بسبب قطع تعلق بدن تجرد حاصل ہوجاتا ہے وہ اس [illegible] ذاتی [illegible] کام لے سکتی ہے اور بلا واسطہ حواس علم اشیا حاصل کرسکتی ہے **لیکن** یہہ [illegible] تفصیل کی حاجت ہی جیکے سوا بہت لوگونکے [illegible] وہ یہہ [illegible] تجرد [illegible] اختیاری ہی جسکو ہر شخص اختیاری اسباب سے حاصل کرسکتا ہی یا [illegible] اضطراری [illegible] حصول محض عنایت خداوندی و اسباب غیر اختیاری سے ہوتا ہے پہر بعض حصول تجرد جو طاقت روحکو بہم پہونچتی ہے وہ وسیع و غیر محدود ہے کہ جس چیز کو روح چاہے جان لے اور جب چاہے مخزن علوم یعنی معلومات الہی کا معائنہ کرلے یا وہ محدود ہے اور اس مخزن کی عنایت و فیضان و توفیق پر موقوف ہے **اسمین فلاسفہ کا تو یہہ خیال ہے** کہ اس تجرد کا حصول کسبی و اختیاری ہے جو مجاہدہ و ریاضت نفس سے حاصل ہوسکتا ہے اور بعد حصول اس تجرد کے نفس کی طاقت و قوت علمی ایسی وسیع و غیر محدود ہوجاتی ہی کہ جس چیز کو نفس چاہتا ہی جان لیتا ہے اور اس علم مین وہ خدا تعالی حقیقی عالم کے مشابہ ہوجاتا ہی انکی نزدیک ارسطو سے پہلے افلاطون بقراط سقراط وغیرہ اشراقیین ایسے ہی تہے کہ اونہون نے مجاہدہ و ریاضت سے یہ درجہ پاس کیا تہا اور اونکو ایسا ہی علم حاصل تہا ۔ بلکہ انکی نزدیک طریق تعلیم و تعلم اشراقیین اسی مجاہدہ و ریاضت سے ہوتا تہا شاگرد ایک زمانہ تک مجاہدہ و ریاضت

و ریاضت کی ساتھہ صفائی و تجرد حاصل کر لیتا پھر استاذ اسکے نفس پر علوم القا کر دیتا اسیطرح کوسونکے فاصلہ سے اوستاد شاگرد کو علوم کا افادہ کرتا - یہانتک کہ اس صفائی و تجرد مین کمال ہونیسے وہ خود انعکاس علوم عالم بالا کا محل ہوجاتا - **یہہ انکی خیالات** و مقالات کتب فلسفہ قدیمہ مین مرقوم ہین اور واقفین فلسفہ کو بخوبی معلوم - اور **جو انکے** متاخرین اختلاط اہل اسلام کے سبب نبوت کے قایل ہو گئی ہین - وہ نبی کی قوت علمی کو اسی قسم سے سمجھتے ہین اور جسمین وہ قوت ہو اوسکو نبی یا ہمسر نبی خیال کرتے ہین - بلکہ انکا اس قوت کو تجویز یا تسلیم کرنا اسی غرض سے ہے یہی **غرض** انکی اس اعتراف سے ہی جسکا ذکر گزر چکا ہی **یعنے** انکا مقصود اس تجویز یا تسلیم سے یہہ ہے کہ یہہ قوت جو انبیا میں تسلیم کیجاتی ہے ایسا امر طبعی ہو جاوے جو کسب و اختیار سے اور ونکو بہی حاصل ہو سکے اور غیر انبیا کے لئے رتبہ انبیا کا تجویز کیا جا سکے **انکے نزدیک** افلاطون و سقراط و بقراط بہی ایسے ہی تہے جیسے موسئے و عیسئے و محمد علیہم السلام تہے - **متاخرین صوفیہ کا خیال بہی** اسکے قریب قریب ہے وہ حصول تجرد کو کسبی و اختیاری جانتے ہین - اور زہد و ریاضت سے اسکا حصول ممکن سمجھتے ہین اور جو اس تجرد سے روح کو قوت علمی بہم پہنچتی ہے اوسکو بہی ایسے ہی خیال کرتے ہین - کہ اوسکے سبب اہل تجرد کو مخزن علوم (علم الہی) لوح و قلم وغیرہ پر مطلع ہو جانا جایز سمجھتے ہین اور افادہ و استفادہ **علوم** بہی اشراقیین فلاسفہ کیطرح القا و توجہ سے ممکن خیال کرتے ہین **مگر فلاسفہ کیطرح** ان امور کا حصول ہر کسیکے لئے یکسان تجویز نہین کرتے بلکہ رتبہ نبی کو اسمین سب سے فایق سمجھتے ہین غیر نبی کے حق مین ان امور کے حصول کے لئی توسط نبی کی ضرورت مانتے ہین **ہان جو انمین غالی** ہین انکے خیالات فلاسفہ کے خیالات سے کچھہ کم نہین وہ ان امور کو ایسا عام سمجھتے ہین کہ نبی و غیر نبی مین تفرقہ نہین کرتے بلکہ جو منصب انبیا رکہتے ہین وہ اوسکو اورونکے لئے ثابت کرتے ہین - **انکا قول** ہے کہ اولیا وہانسے علم اخذ کرتے ہین جہان سے نبی لیتے ہین **یہہ بہی** اونہون نے کہا ہے کہ ولی کا مرتبہ نبی سے افضل ہے - انہی کی تقلید سے کسی نے کہا ہے **ع** پنجہ با پنجہ خدا دارم - من چہ پروا مصطفے دارم - **انکے آیا ع**

ومقلدین غلو مین اس حد تک پہنچگئے ہین کہ جنکو ان کمالات وصفات کا محل سمجھتے ہین انکو ان کمالات مین خدا کے برابر جانتے ہین انکے علم کو محیط اور انکی قدرت کو قدرت الہی پر حاکم و متصرف خیال کرتے ہین خصوصاً اسلئے ہین کہ وہ امر جو انسے گذر جاتی ہین اسلئے مین انکی نسبت وہ خیال کرتی ہین کہ علاقہ بدنی جبکہ انکو انقطاع ہوگیا ہے تو آپ اونکو پورا تجرد حاصل ہوگیا اور انکے ارواح کو ایسی وسعت ہوگئی ہے کہ جو کچھ دنیا مین ہو رہا ہے یا آخرت مین ہونیوالا ہے سبھی انکو علم مین موجود ہے اور تدبیرات و تصرفات الہی مین بھی انکا حصہ ہے **گور پرستی و پیر پرستی** کی جڑھ یہی خیال ہے اور اس خیال نے بڑے بڑے مقتداؤن کو پکڑ رکھا ہے اگر مین انکے کلمات اس مقام مین نقل کرون تو یہہ رسالہ یک دفتر بنتا ہے جس سے اصل مقصود فوت ہوتا ہے علاوہ انکا ذکر رسائل اتباع و توحید مین جو اہل حق نے تصنیف کئے ہوئے ہین بہت تفصیل سے موجود ہے - ولیکن **قول حق** لائق قبول اسمین یہ ہے کہ نہ وہ تجرد بجمیع انواع کسبی و اختیاری ہے - نہ وہ قوت علمی جو اس تجرد سے حاصل ہوتی ہے وسیع و غیر محدود و اختیاری ہو جاتی ہے - و فلاسفہ و صوفیہ دونون فریق کا خیال بین غلطی ہے جسپر وجدان و مشاہدہ و تجربہ شاہد ہے - **باقی آئندہ** -

---

† چنانچہ مولانا شاہ عبد العزیز قدس سرہ نے **تفسیر سورۂ بقرہ** مین بذیل بیان اصناف مشرکین و تفصیل انواع شرک فرمایا ہے "چہارم فرقہ پیر پرستان - گویند چون مرد بزرگ کہ بسبب کمال ریاضت و مجاہدہ مستجاب الدعوات و مقبول الشفاعۃ عند اللہ شدہ بود ازین جہان میگذرد روح اورا قوت عظیم و وسعتے بس فخیم بہم میرسد ہر کہ صورت اورا برزخ سازد یا در مکان نشست و برخاست یا بر گور او سجود و تذلل تام نماید روح او بسبب وسعت و اطلاق بران مطلع شود و در دنیا و آخرت در حق او شفاعت نماید" اور تفسیر **سورۂ جن** مین فرمایا ہے لما قام **عبد اللہ** یعنی چون میخیزد بندہ خدا یدعوہ یعنی بخواند خدا را بسبب آنکہ خواندن او حضرت حق بر قلب او تجلے فرماید آدمیان و جنیان بران بندہ ہجوم آوردہ یکی از ان بندہ طلب فرزند میکند دیگری طلب بہی دیگری کشف کوفی - و بسبب این ہجوم اوقات او را منغص میکنند و ہم خود در ورطہ شرک و کفر گرفتار میشوند مگر فہمند کہ چون نور الہی در دل این بندہ بسبب کمال ذکر و عبادت نزول فرمود گویا این بندہ شریک خدا یا ہمدانی شد انتہی مختصراً - حاشیہ

# بقیہ مضمون مذہب و معاشرت

اون وجوہات کے بیان سے کہ ریشمین لباس کے حرام ہونیمین یہہ سر ہے - اور سوتی اور اونی کے مباح ہونیمین یہہ ہی کیون تعرض کیا جواب مثل مشہور ہے ما لا یدرک کلہ لا یترک کلہ یعنے جو چیز سبہی ہاتھہ مین نہ آوے وہ سبہی چہوڑی نہ جاوے بنا ً علیہ جب ہم بعض احکام کی بعض وجوہ و اسرار جانتے اور بیان کر سکتے ہین تو اونکے بیان کو ہم باعث زیادۃ بصیرت و مزید ایمان و اطمینان خیال کرتے ہین - اور اس بیان کو ہم اس خیال سے کہ ہم سبہی وجوہ و اسرار احکام جان نہین سکتے چہپانا مناسب نہین دیکہتے - اور اس باب مین ہم صرف اس مثل کی شہرت سند نہین رکہتے - بلکہ فتوی عقل بہی اسکے موافق پاتے ہین - اور عقلاء زمانہ جو نظام قدرت رحمانی (نہ سید احمد خانی) مین نظر رکہتے ہین اور بر طبق ویتفکرون (اور وہ فکر کرتے ہین) فی خلق السموات والارض (پیدائش آسمانون اور زمین مین ۱۲) اسرار از نظام عالم سے بحث کرتے ہین اسباب بہہ مشق دیکہتے ہین کہ جہانتک انکی عقل کی رسائی ہوتی ہے وہانتک وہ اسرار قدرت بیان کرتے ہین اور جہان عقل کی نارسائی دیکہتے ہین وہان باعتراف عجز سرنگون ہوکر ربنا ما خلقت ھذا باطلا (اے خداوند تونے اسکو نکما نہین پیدا کیا یعنے کوئی نہ کوئی اسمین بہید ہوگا جسکو ہم نہین جانتے ۱۲) پکار اوٹہتے ہین - پس اگر بیان اسرار احکام مین ہمنے بہی ایسا ہی کیا تو کیا برا کیا - اور جو ہمارے اور تمام ناظرین نظام قدرت کی اس کارروائی کو ناقص جانے اور خود موجودات عالم کے جمیع وجوہات و اسرار کے جاننے کا مدعی ہو وہ ہمکو کسی ایک ہی چیز کی پوری اسرار و وجوہات جنمین پہر جای سوال باقی نرہے بتا دے - پہر ہمسے کسی حکم شرعی کے پوری اسرار بیان کرنیکا مطالبہ کرے - اور اگر وہ خود ہی باوجود ادعاء ہمہ دانی کے لاجواب ہوکر رہجاوے - تو ہمکو جو ہمہ دانی کا ادعاء نہین رکہتے معذور رکہے سہ محتسب گرمی خورد معذور دارست را - درصورت اسکے ادعاء ہمہ دانی وکمال بیانی کے اس سے یہہ سوال (۱) ہے کہ خدانے (مثلاً) آفتابکو کیون بنایا اگر وہ (مثلاً) یہہ جواب دے کہ روشنی کے لئے بنایا تو پہر یہہ سوال (۲) ہے کہ روشنی کیون

کیا کام تہا - اگر وہ جوابدے کہ اکثر مخلوقات کی کار و بار روشنی پر موقوف ہین تو پہر سوال (۳) یہہ ہے کہ اکثر مخلوقات کے کار و بار کو روشنی پر کیون موقوف کیا - جیسے بعض مخلوقات بدون روشنی کام کرتے ہین چنانچہ شب دیجور اندہیری رات مین کیڑے اور چیونٹیان زمین کی تہہ مین اور مچہلیان سمندر کی قعر مین - ایسی ہی سب چیزونکو کیون نکردیا - سوال (۴) اگر اون کا ہونکا بخوبی اتمام روشنی ہی پر موقوف تہا تو اس مخلوقات کو جو اندہیری مین کام کرتے ہین اس روشنی سے کیون محروم رکہا - اگر وہ جوابدے کہ جن مخلوقات کے لیے روشنی تجویز ہوئی ہے (جیسے حضرت انسان یا بعضے حیوان) انکے کام ہی اس قسم سے ہین جو بدون روشنی پورے نہین ہوتے - بخلاف اون مخلوقات کے جو اس سے محروم ہین کہ وہ اندہیرے مین اپنے کام پورے کرسکتے ہین تو اسپر یہہ سوال (۵) ہے کہ قسم اول مخلوقات کو ایسے کامون اور اور کمالات کا جنکا اتمام روشنی پر موقوف ہے کیون محل کیا - اور قسم دوم کو ان کمالات سے کیون محروم کردیا مثلاً حضرت انسان کو جسم نامی کیون کیا - حجر کی طرح کیون نہ بنادیا پہر اوسکی نشو و نما کو اسکی حس و حرکت و ارادہ پر کیون موقوف ٹہرایا - شجر کی طرح کیون نکردیا جو بلا حس و حرکت ارادی باقتضاء طبع جڑ ہونکی ذریعہ سے پانی (لطیف مٹی) کہینچتے ہین اور جڑ سے چوٹی تک تناسب طبعی کے ساتہہ ہر شاخ و برگ پر تقسیم کرتے ہین اسیطرح پودہ سے بڑے بڑے پیڑ ہوجاتے ہین پہر حس و حرکت کے ساتہہ نطق و ادراک کلی کا ضمیمہ کیون لگادیا جو اسکے حق مین سو ای روشنی طبع تو پرہین بلاسندی - کا نمونہ ہو گیا - جسکے سبب وہ مارا مارا پہرتا ہے کہین کسان بنتا ہے کہین تاجر - کہین حاکم کہین محکوم - کہین عمدہ عمدہ گرمی و سردی کی گہر بناتا کہین لباس ڈہونڈتا پہرتا ہے اور ان کامونکے پورا کرنے کو وہ روشنی کا محتاج ہو گیا ہے اور حیوانات وطیور کیطرح کیون نہ بنادیا - جو ان بکہیڑون سے آزاد ہین - اور روشنی کے محتاج نہین ہین - اسکے جواب مین جو کچہہ وہ کہے گا وہ اسی قسم کے سوالات کا مورد ہو گا غرض سلسلہ سوالات کا منقطع نہونا پائیگا - یہانتک کہ مدعی بیان کا سلسلہ عمر منقطع ہوجائیگا - یا یہہ کہ وہ باعتراف نارسائی اپنے دعوی سے دست بردار ہوجائیگا -

جب اسرار نظام عالم و شرح دیوان قدرت کا یہہ حال ہے کہ بدون اسرار کسی چیز کے کوئی نہین جانتا

اور نہ بیان کر سکتا ہی و معذلک جہانتک عقل کی رسائی ہوتی ہی بیان اسرار عمل مین آتا ہی - نہ بیان اسرار احکام مذہبی مین اس سے زیادہ کیا ہو سکتا ہے - اور ہمارا بعض اسرار حرمت ریشمین لباس کو بیان کرنا - اور باقیماندہ کو مجہول الکنہ خواص ادویہ کے مانند سمجھکر آنحضرت کی تقلید سے مان لینا کسطرح محل اعتراض ہو سکتا ہے -

## تذکرہ لطیفہ

ریشمین لباس کے حرام ہونیکے بیان مین جو ہمنے کہا ہی کہ احکام شرعیہ مین ایسی مجہول الکنہ خواص پائی جاتے ہین جسکو آنحضرت حکیم روحانی جانتے ہین چنانچہ ادویہ مین مجہول الکنہ خواص ہوتے ہین جو بقراط و سقراط وغیرہ حکما جسمانی بیان کرتے ہین - ایسا ہی بعینہ انرابیل سید احمد خانصاحب نے اپنے رسالہ راہ سنت مین بیان کیا ہی - اس مقام مین ہم اُنکی اصل عبارت نقل کرکے ناظرین کو اپنی اسبابکا جو نمبر ۲ جلد ۲ انشاء اللہ مین کہہ چکے ہین (کہ سید احمد خانصاحب پہلے کیا تھے اور اب کیا بن گئے ہین) یقین دلاتے ہین اور جناب ممدوح کے اصول کی جو نمبر ۴ جلد ۲ انشاء اللہ بصفحہ ۱۳۳ مع رد منقول ہو چکا ہی کہ یہہ ہمارا اصول نہایت سچا ہواہی انسان عقل کے سبب مکلف ہواہی تو ضرور ہی کہ جس بات پر وہ مکلف ہواہی وہ عقل انسانی سے خارج ہنو۔ غلطی انہین کے قول سے ثابت کرد کہاتے ہین - اور جو بنا براس اصول جناب کے حضرت نیچر تعلیمات نبویہ پر اعتراض کرتے ہین ان سبکو اس کلام جناب سے اوٹہاتے ہین - پس ناظرین سنین اس رسالہ کے صفحہ ۱۲۳ مین آپ فرماتے ہین قال صاحب المجالس و قد تقرر فی الاصول ان حسن الافعال وقبحها عند اهل الحق انما یعرفان بالشرع لا بالعقل فکل فعل امر به فی الشرع فهو حسن و کل فعل نهی عنه فی الشرع فهو قبیح یعنے صاحب مجالس الابرار نے لکھاہی کہ اصول مین یہہ بات ٹہر چکی ہی کہ بہلائی اور برائی کاموں کی حق والون کے نزدیک شرع ہی سے معلوم ہوتی ہے عقل سے نہین معلوم ہوتی - پہر جس کام کا کہ شرع مین حکم ہوچکا ہی وہ اچھا ہے - اور جس کام سے شرع مین منع ہوچکا ہی وہ برا ہے وقال الامام الغزالی فی کتاب الاربعین فی اصول الدین ایاک ان تتصرف

بعقلك ونقول كل ما كان خيراً او نافعاً فهو افضل وكل ما كان اكثر كان انفع فان عقلك لا ينتهي الى اسرار الامور الالهية وانما يتعقلها قوة النبي صلى الله عليه وسلم فعليك بالاتباع فان خواص الامور لا تدرك بالقياس او ما ترى كيف ندبت الى الصلواة وطيت عنها في جميع النهار دوامرت بتركها بعد الصبح والعصر وعند الطلوع والغروب والزوال

یعنی امام غزالی صاحب نے کتاب اربعین فی اصول الدین مین لکھا ہی کہ بچ تو اپنی عقل پر کام کرنے اور راستے کے کہنی سی کہ جو اچھی اور فایدہ کی بات ہی وہ فایدہ مند بہت ہی کیونکہ تیری سمجھہ الہ صاحب کے بہیدون تک کہان پونچتی ہی انکو تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم سمجھتے ہین بس تجکو تو تابعداری لازم ہے کیونکہ ان باتون کی خاصتین عقل سے نہین سمجھی جاتین تو نہین دیکھتا کہ نمازون کیوقت تو اذان دیجاتی ہے اور پہر دن بہر اذان دینکا حکم نہین بلکہ پوپھٹنے اور عصر کی نماز ہو چکنے کے بعد نفل پڑہنے کا اور سورج نکلتے اور ڈوبتے وقت اور ٹہیک دوپہر کو نماز پڑہنے تک کا حکم نہین حالانکہ اذان دینے اور نماز پڑہنے تو ثواب کا کام تہا پہر اگر اپنی سمجھہ کو دخل ہوتا تو ہر وقت نماز پڑہنے مین ثواب ہوتا حالانکہ ان وقتون مین نماز پڑہنے سے منع اس سے معلوم ہوا کہ اپنی سمجھہ مین سمجھہ لینا کہ فلانی بات اچھی ہی کسی کام کی نہین اچھی بات وہی ہوتی ہے جبکو رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم اچھا بتا دین۔ وقال فے

احیاء العلوم کما ان العقول تقصر عن ادراك منافع الادوية مع ان التجربة سبيل اليها كذالك تقصر عن ادراك ماينفع في الاخرة مع ان التجربة غير متطرق اليها وانما يكون ذالك لو رجع الينا بعض الاموات واخبرونا عن الاعمال المقربة الى الله تعالى والمبعدة عنه وذلك محال مطمع فيه یعنی اور امام صاحب نے احیاء العلوم لکھا ہی کہ جسطرح عقل دواون کے فایدے دریافت کرنے مین عاجز ہے باوجود کہ اونکا فایدہ

دریافت کرنی کو تجربہ کی راہ ہی اسطرح جو باتین قیامت مین فایدہ مند ہین انکی معلوم کرنیمین عقل عاجز ہی اور اوسکے ساتھہ یہہ ہی کہ اسکے دریافت کرنیکو تجربہ کی بہی راہ نہین۔ اور تجربہ تو جب ہوتا جب مُردی اوٹہہ آتی اور ہمکو کہہ جاتی کہ فلانی باتین تو ثواب کی ہین اور فلانی باتین عذاب کی اور مُردی اوٹہہ آنے کی توقع ہی نہین۔ اب اس سے معلوم ہوا کہ جس چیز کو تمنی اپنے نزدیک اچہا سمجہا ہی اوسکا اچہا سمجہنا ٹہیک نہین ہی بلکہ اچہا ہونا اسی چیز پر بولا جاویگا جو شرع سی ثابت ہوا ہو۔ یہہ بعینہ کلام جناب ہی ناظرین اسکو بغور ملاحظہ فرماوین اور جن اغراض کے لئی ہمنے اسکو نقل کیا ہی انکا معائنہ اسمین کرین۔

## رجوع بمتن

وسرہ ما ذکرنا فی الخمر۔ | اور ریشمین لباس کے جو سزا مذکور ہوئی ہی اسکا بہید وہی ہی جو سزا شراب کی بیان مین گذرا۔

**مترجم** کہتا ہی سزا شراب کی اسرار مین آپنی حجۃ اللہ کی صفحہ ۹۴ ۳ مین فرمایا ہی کہ آنحضرت کا ارشاد ہے جو دنیا مین شراب پی گا وہ قیامت مین نہ پیئیگا **پہر** اسکے سبب اسرار آپنی کئی بیان کی ہین۔ ازانجملہ ایک یہہ ہی کہ جو کسی کام مین خدا کی نافرمانی کری اسکی سزا یہہ ہی کہ اس کام کی ضرورت اور طلب کے وقت اس سے محروم رکہا جاوے۔ ازانجملہ یہہ کہ دنیا مین شراب پینا بہیمی خصلت ہی۔ پس جو اسمین ڈوب رہی وہ اس امر کا مستحق نہین ہے کہ بہشت کی لذت احسانی اس بہیمی خصلت کی صورت مین اسکو نمایان ہو **پہر** شرابخواری کا بہیمی خصلت ہونا اپنی اس کتاب کے صفحہ ۳۰۱ مین ثابت کیا ہی **پہر** اسکی برائی پر اتفاق عقلا از زمانہ نقل کیا ہی **پہر** جو شراب پینے کو از روی حکمت عملی جایز سمجہتا ہی اسکی بات کو بدلائل رد کیا ہے پہر تہوڑی شراب کی (جو نشہ نہ دی) ممانعت اسوجہ سی بیان کی ہی کہ تہوڑی شراب پینا بہت پینی کا باعث ہوتا ہی اور اسکے مفاسد کا ارتفاع بدون رفع اصل ممکن نہین ہی۔ اور اسکی اجتماع لوگونکی باہمی سنت سیاسیہ قایم نہین رہتی۔ انتہے ملخصاً

اس تفصیل سے جو آج دفعہ اول مضمون تہذیب جو نمبر ا جلد ا صفحہ ۳ سی شروع ہوا تہا پورا ہوا۔ اور یہہ امر بخوبی

معلوم ہوا کہ جن امور میں آنحضرت نے کچھ حکم دیا ہے (بزعم مخاطب ٹھٹھ دنیا کیوں نہو جیسے ڈاڑہی موچھونکا بڑہانا یا کترانا - ریشمین لباس - و درانہ آزار کا پہننا نہ پہننا) اسمین سررشتہ روحانی اصلاح کو ہاتھ سے نہین دیا اور اپنے منصب نبوت سے تنزل نہین کیا -

---

+ آپکی نزدیک ریشمین لباس کا امور دنیاوی ہی (جنکو دین ومذہب سے کچھہ علاقہ نہین) ہونا تو آپ کی اس عبارت میں (جو نمبر ۱ جلد ۲ اشاعۃ صہ ۲۹۹ مین منقول ہے) موجود ہی - ایساہی ڈاڑہی موچھونکا رکھنا نہ رکھنا آپکی نزدیک مذہب سے خارج ہے - صرف بلحاظ تہذیب آپکی ڈاڑہی رکہنی نہ رکہنی مین یہہ تجویز ہے کہ اگر چہرہ کا رنگ گورا ہو اور ڈاڑہی کا کالا تو اسکا رکہنا مناسب ہے - جیسا کہ مہذب قوم کی لوگ (یورپین) رکھتے ہین - اور اگر چہرہ کا رنگ ڈاڑہی کی مانند کالا ہو - یا بالونکا رنگ چہرہ کیطرح سفید ہو تو اس ڈاڑہی کا منڈانا بہتر ہے - بایں ہمہ اگر کوئی ڈاڑہی کو منڈا دی تو آپ اسمین حرج نہین سمجھتے - اور اگر کوئی رکھی تو اسمین بھی حرج نہین سمجھتے - مگر منڈانیوالی کو رکھنے والونسے افضل سمجھتے ہین - اور اونکو فرشتہ سیرت فرماتی ہین - اور رکھنے والونکو بیچارا بتاتی ہین - چنانچہ تہذیب الاخلاق ۱۲۹۳ ہجری نمبر ۱ جلد ۷ صہ ۲۷ مین بجواب ایک خاص معتقد جنتی کی ڈاڑہی رکہنی والی کی اس سوال کے کہ ڈاڑہی منڈانا دنیاوی باتونسی تعلق رکھتا ہی یا دینی سے اور بزرگونکا ڈاڑہیونکو منڈانا خلاف شرع ہی یا نہین آپ فرماتی ہین ڈاڑہی جیسا کہ ہمنی اوپر بیان کیا بشرطیکہ وحشیانہ ہین سے نہ رکھی جاوی تہذیب کے خلاف نہین ہے چنانچہ ہزارون - لاکھون - کروڑون شخص جو نہایت مہذب قوم کی ہین ڈاڑہی رکھتی ہین - اور ہمارے ملک کی بھی خوبصورت گورے رنگ کی چہرون پہ بشرطیکہ گورا رنگ ہو کالی ڈاڑہی نہایت خوبصورت اور بھلی معلوم ہوتی ہے (ہان جب سفید ہو جاوی تو منڈانیکی قابل ہو جاتی ہی بشرطیکہ موہنہ کی جہریان - اور گالون کی گڑھے - اور موہنہ کا پوپلاپن صورت کو بد نما نکر دیں) اسکے سوا موہنہ کی رونق اور شجاعت و بہادری و رعب اوس سے پایا جاتا ہے پس اسکا رکہنا یا منڈانا ہماری بحث سی خارج ہے اور ہم اسپر بحث کرنا نہین چاہتے - کیونکہ ہم قطعاً ان مسائل سے جنکو مانع تہذیب نہین سمجھتے بحث نہین کرتے - اگر ڈاڑہی منڈانی ناجائز ہو

**جواب دفعہ دوم** یہہ دعوی تو ہم بہی نہین کرتے کہ جو کچھہ توریت موجودہ زمانہ حال مین ہی وہ سبہی منزل من اللہ ہی اور حضرت موسی علیہ السلام کیوقت مین لکہا گیا ہی اسلئی کہ ہم ان کتب کو تحریف[۱۱] لفظی سے خالی نہین جانتے ہین اور شہادت اس ارشاد واجب الانقیاد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دنہ اہلکتاب کی

| | |
|---|---|
| لا تصدقوا اہل الکتب ولا تکذبوھم | ہر امر مین تصدیق کرو نہ ہر امر مین تکذیب |

تو اوس سے ہمارا کچھہ حرج[۵۱] نہین - اگر جایز ہو تو ہمارا کچھہ حرج نہین - لیکن اگر ڈاہڑی کو ایک ٹٹی بنایا جاوی جسکے او جہل شکار کہیلا جاوی تو اس سے منڈانا ہی بہتر ہی[۵۲] اگر ڈاہڑی منڈانا ناجایز ہے تو بیچارے ترکون پر کیون الزام ہی ہندوستان مین بڑے بڑے مقدس مولوی صاحب جبہ و عمامہ بہی ڈاہڑی منڈاتی ہین اتنا فرق ہی کہ ترک ڈاہڑی منڈا کر فرشتہ کی صورت ہوجاتے ہین اور یہہ حضرت مقدسین بیجا بنجاتے ہین - اسکا مطلب یہہ ہے کہ ڈاہڑیکا اطلاق جیسا کل ڈاہڑی پر ہی ویسا ہی جزو ڈاہڑ پر ہے اگر ڈاہڑیکا منڈانا ناجایز ہی تو اوسکی جزو کا بہی ناجایز ہی داگر آپنے کمال بستی و توہین سے جزو ڈاہڑی کی منڈانیکی یہہ تشریح کی ہی جو اخفے سنت سی ناواقفون مین ڈاہڑی کی زیر و بالا سی خط بنوانیکی رسم پڑگیی ہے آپکی نزدیک خط بنوانا - اور تمام ڈاہڑی کا صفا چٹ کرنا یکسان ہی - اور جب کہ خط بنوانا ناواقفون مین جایز ہو رہا ہی تو ڈاہڑی کا منڈانا ہی جایز ہے بلکہ خط بنوانیمین تو انسان بیجا کی صورت بن جاتا ہے اور بالکل منڈانیسے فرشتہ صورت ہوجاتا ہی - آپنی ان ناواقفون کی فعل سے ڈاڑہی منڈانیکا جواز نکال لیا اور آنحضرت کی وعید و تشدید کا جو اشاعۃ السنۃ نمبر ۸ - جلد ۲ صفحہ ۲۵۲ مین گذر چکی ہے کچھہ خیال نکیا بالجملہ آپکے اس کلام سی صاف ثابت ہی کہ ڈاڑہی کا رکہنا آپکے نزدیک ایک دنیاوی امر ہی جسکا دین سے کچھہ تعلق نہین - سیو سطی ہنسی اس قسم کی چیزون سی تعرض کیا - اور انکا دین مین داخل ہونا اور انمین روحانی اصلاح کا مرعی ہونا ثابت کر دیا -

۱۱ اس تحریف کی تفصیلی ثبوت کا یہہ موقع نہین ہے - جو اسکا طالب شایق ہو - وہ ازدماغ نیف امام فن مناظرہ اہلکتاب خصوصًا نویدیا و یدا و راونکی فرزند ارجمند مصداق الولد سر لابیہ کا رسالہ معیار جو تحقیق حال کتب قدیمہ کے لئے واقعی معیار ہے جنانچہ پرچہ آئندہ مین اسکا کچھ حال لکہنگی مطالعہ کرے -

وقولوا امنا باللہ وما انزل الینا
رواہ البخاری

ان کتب کو صدق و کذب و کلام اصلی و الحاقی سے مخلوط و ممزوج خیال کرتے ہین

ولیکن آپکی اس عام دعوی کو (کہ سوے احکام عشرہ توریت کی اور جو کچھہ اسمین سبھی مشتبہ ہی - اور اسکا خدا کیطرفسے نازل ہونا یا موسی علیہ السلام کی وقت مین لکھا جانا ثابت نہین ہے) ہم صحیح نہین سمجھتے - اس عموم دعوی کی توڑنے کے لئے احکام عشرہ سی علاوہ چند احکام (جنکا خدا کی طرفسے ہونا بلا شبہات قرآن و حدیث ثابت ہی - اور بعض احکام کی منجانب اللہ ہونیکا آپکو بھی اعتراف ہی) کا ذکر کرنا کافی ہی - پس اول احکام عشرہ کو بیان کیا جاتا ہے پھر اون احکام کا ذکر آتا ہے -

وہ احکام عشرہ توریت کی کتاب خروج مین بیسوین باب مین بتفصیل ذیل مذکور ہین -

(۱) - میرے حضور تیرے لئے دوسرا خدا نہو -

(۲) - تو اپنے لئے کوئی مورت یا کسی چیز کی صورت جو اوپر آسمان یا نیچے زمین پر یا پانیمین زمین کے نیچے ہے مت بنا اور انکے آگے مت جھک اور نہ انکی عبادت کر -

(۳) - تو خدا کا نام بیفایدہ نہ لے (یعنے بیہودہ و بے محل -

(۴) - تو سبت کا دن پاک رکھنے کے لئے یاد کر چھہ دن تک تو اپنی محنت کرکے اپنے سارے کام کاج کر پر ساتواں دن سبت کا ہے اسمین کچھہ نہ کر -

(۵) - تو اپنے ماں باپ کو عزت دے -

(۶) - تو خون مت کر -

(۷) - تو زنا مت کر -

(۸) - تو چوری مت کر -

(۹) - تو اپنے پڑوسی پر جھوٹی گواہی مت دے -

(۱۰) - تو اپنے پڑوسی کی گھر کا لالچ مت کر -

اور جو احکام ان عشرہ سے علاوہ توریت کی خدا کی طرفسے یقیناً معلوم ہوتے ہین وہ بیشمار ہین - از انجملہ ایک حکم ممانعت سود ہے جو توریت کی کتاب خروج باب ۲۲ اور کتاب احبار باب ۲۵ مین مذکور ہے احبار کی عبارت یہہ ہے - اگر تمہارا بھائی تمہارے بیچمین محتاج و تہیدست ہو جاوے تو اوسکی دستگیری کرو - خواہ وہ اجنبی ہو خواہ مہمان - تاکہ وہ تیرے ساتھہ زندگی

(۳۵)

ہوسع نبی باب ۲ - توریت ۱۱

بسر کرے - تو اس سے سود اور نفع مت لے اور اپنے خدا سے ڈرے - تاکہ تیرا بہائی تیرے ساتہہ زندگی بسر کرے تو اسے سودی روپیہ قرض مت دے نہ اسے نفع کے لئے کہانا کہلا - مین تمہارا خدا ہون جو تمکو زمین مصر سے نکال لایا تاکہ تمہین کنعان کی زمین دون - اور تمہارا خدا ہون -

اس **حکم** کے منجانب اللہ ہونے پر **دو** دلیلین ہین تحقیقی و الزامی **دلیل تحقیقی** (جسپر ہمارا اعتماد ہے) یہہ ہے کہ اللہ تعالے نے قرآن مین یہود کے لئے سود کے منع ہونے اور سود کہانے پر انکو سزا ملنے کی خبر دی ہے - اور اسیکی موافق سود کی حرمت و ممانعت قرآن و حدیث مین آچکی ہے اللہ تعالے نے سورہ نساء مین فرمایا ہے ہمنے یہود کے ظلم کرنے اور انکے خدا کے راہ سے روکنے - اور انکے

| | |
|---|---|
| فبظلم من الذین ھادو حرمنا علیھم طیبت احلت لھم وبصدھم عن سبیل اللہ کثیرا واخذھم الربوا وقد نھوعنہ واکلھم اموال الناس بالباطل واعتدنا للکفرین منھم عذابا الیما - س نساء ۲۲ | سود کہانے (جس سے منع کئے گئے تہے) اور انکے لوگوں کا ناحق مال کہانے کے سبب ہمنے ان پر ستہری چیزین حرام کردی ہین اور ہمنے انمین سے کافرون کے لئے (جو ایسے کام کرتے ہین) دکہہ کی مار تیار کر رکہی |

(وقد نہوعنہ) کی یہی معنے ہین کہ خدا نے انکو سود سے منع کیا تہا - اور اس حکم کو دین ٹہرا دیا تہا اگر یہہ حکم خدا کیطرف سے اور داخل دین نہوتا تو خدا تعالے انکو سود کہانے پر سزا ندیتا -

اور اس دین مین سود کی ممانعت مین سورہ بقرہ مین خدا نے فرمایا ہے کہ جو لوگ سود کہاتے ہین

| | |
|---|---|
| الذین یاکلون الربوا لا یقومون الا کما یقوم الذی یتخبطہ الشیطان من المس ذالک بانھم قالوا انما البیع مثل الربوا واحل اللہ البیع وحرم الربوا فمن جاءہ موعظۃ من ربہ فانتھی فلہ ما سلف وامرہ الی اللہ ومن عاد فاولئک اصحب النار ھم فیھا خالدون بقرہ ع ۳۸ | وہ (قبرون) سے ایسے اوٹہنگے جیسے کوئی شیطان کے لپٹہہ لگانے سے بیہوش ہوکر اوٹہتا ہے یہہ (سزا) اسلئے ہے کہ اونہوں نے کہا بیع سود جیسی ہے اور خدا نے بیع کو حلال کیا ہے اور سود کو حرام ٹہرایا ہے سو جسکو خدا کیطرف سے نصیحت پہونچی اور وہ |

باز آجاوے توجو پہلا لیا ہوا اسیکا رہا۔ اسکی معافی کا کام خدا کے سپرد ہے اور جو (یہہ نصیحت سنکر) پہر سود لیں وہ جہنمی ہیں ہمیشہ اسمیں رہینگے۔

یا ایہا الذین امنوا اتقوا اللہ وذروا ما بقی من الربوا ان کنتم مومنین۔ فان لم تفعلوا فاذنوا بحرب من اللہ ورسولہ وان تبتم فلکم رؤس اموالکم لا تظلمون ولا تظلمون

لوگو جو ایمان لائے ہو ڈرو خدا سے۔ اور باقی رہا سود چہوڑدو۔ اگر تم ایمان والے ہو۔ اگر ایسا نکروگے تو اللہ اور اوسکے رسول سے لڑائیکو خبردار ہوجاؤ اور اگر اس سے باز آجاؤ تو اپنا اصل مال لے لو۔ نہ تم دیون پر ظلم کرو۔ نہ خود مظلوم ہو۔

عن جابر لعن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اکل الربوا وموکلہ وکاتبہ وشاہدیہ وقال ہم سواء (رواہ مسلم)

اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سود دینے والے اور سود کا وثیقہ لکہنے والے اور اس پر گواہی کرنیوالوں سب پر لعنت کی ہے۔

قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم درہم ربوا یاکلہ الرجل وہو یعلم اشد من ستۃ وثلثین زنیۃ (رواہ احمد)

اور آپ نے فرمایا ایک درہم سود کا جانکر کہانا چہتیس ۳۶ زنا سے برا ہے۔

قال رسول اللہ صلی اللہ وسلم الربوا سبعون جزاء ایسرہا ان ینکح الرجل امہ (رواہ البیہقی والحاکم وصححہ)

اور فرمایا سود لینا ستر گناہ کے برابر ہے جنمیں ادنی یہہ ہے کہ آدمی اپنی ماں زنا کرے۔

قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اتیت لیلۃ اسری بی علی قوم بطونہم کالبیوت فیہا الحیات فقلت من ہولاء یا جبرائیل قال ہولاء اکلۃ الربوا (رواہ احمد)

جب آپ معراج کو تشریف لیگئے تو آپنے ایک قوم کو دیکہا جنکے پیٹون مین سانپ ہیں جو باہر سے نظر آتے ہین آنحضرت نے جبرائیل سے انکا حال پوچہا تو اونہون نے جوابدیا کہ یہہ سود خوار ہین۔

ایکدفعہ آپنے خواب مین ایک شخص کو لہو کی نہر مین کہڑا ہوا دیکہا - اور اسکے کنارہ پہ دوسرے شخص کو جو پتھر لئے ہوئی بیٹہا تہا جب وہ شخص نہر سے نکلنا چاہتا تو وہ پتہرون کی مار سی اسے پیچہے لوٹا دیتا - اس شخص کا حال آنحضرت نے جبرئیل سے پوچہا تو انہون نے بیان کیا کہ یہہ شخص سود خوار ہی - یہہ قصہ مفصل صحیح بخاری بصفحہ ۱۰۴۳ مین مذکور ہے اور اسکا ذکر نمبر ۹ جلد ۲ اشاعۃ صفحہ ۲۶۴ مین بہی گذر اہے -

جب آپنے حجۃ الوداع مین عرفہ کے دن خطبہ پڑہا - تو اسمین سود کی نسبت یہہ فرمایا زمانہ جاہلیت

| | |
|---|---|
| الا کل شیء من امر الجاھلیۃ تحت قدمی موضوع - وربوا الجاھلیۃ موضوع واول ربوا اضع من ربا نار باعباس بن عبد المطلب فانہ کلہ موضوع - رواہ مسلم | کا جسقدر سود ہی وہ سبہ کا سبہ موضوع ہے - یعنی معاف کیا جاوے - اور فرمایا پہلا سود جو ہم چہوڑاتے ہین عباس کا سود ہے - وہ سب کا سب چہوڑا جاوے - |

(جملہ معترضہ)

## طرفہ اور اسپر طرہ

**طرفہ** ماجرے ہی کہ حضرت نیچریہ باوجود اسقدر وعید شدید کے سود کی بابت پہر بہی اسکو دنیاوی امر بتاتے ہین - اور مسلمانونکو اس لینے نہ لینے مین بدست آویز حدیث انتم اعلم بامور دنیاکم (تم دنیا کے کام جیسے اچہتر جانتے ہو) خود مختار خیال کرتے ہین **طرفہ پر طرہ** یہہ کہ ان آیات وحدیث سی جو تہوڑی بہت ہر قسم کے سود کو حرام کر رہی ہین آنکہہ بند کرکے - تہوڑے سود کی جواز پر آیت لا تاکلوا الربوا اضعافا مضعفۃ کے مفہوم مخالف استدلال کرتے ہین - اور یہہ کہتے ہین کہ اس آیت مین چند در چند سود لینے کی ممانعت آئی ہے (مت کہاؤ سود چند در چند ۱۲) جسکا مفہوم یہہ ہے کہ ڈہوڑا یا سوایا سود لینا منع نہین ہے - امام اہل مذہب نیچر جناب سید احمد خانصاحب بہادر کی حوارین جو پنجاب مین انکی نصرت کر رہی ہین - لاہور کے گلی کوچہ مین برملا یہہ باتین کرتی ہین بلکہ ایک صاحب جوان سبکے رہبر و منادی کرنیوالے یہہ کلمہ زبان پر لائے ہین - کہ خدا کیا پاگل ہوگیا ہے؟ کہ تہوڑی بہت سود کو حرام کرتا ہے؟ نعوذ باللہ من ہذا الکفر - کبرت کلمۃ تخرج من افواھھم (اس کفر سے ہم اللہ کی پناہ ۱۲ بڑی بات ہے جو انکے منہہ سے نکلتی ہے) ان یقولون الا کذبا - (یہہ تو جہوٹ ہی کہتے ہین ۱۲) انکی سود کو دنیاوی امر کہنے کا جواب **اولاً** تو ہمارا کل مبحث مذہب و معاشرت ہے **ثانیاً** خود وہ **آیات** و احادیث جنمین سود لینے پہ سزا و وعید کا ذکر ہے انکی اباحت کو رد کر رہی ہین

اگر سود لینا دنیاوی و اختیاری امر ہوتا - تو اسکی ارتکاب پر وہ سزا و عذاب جو آیات وحدیث مذکور ہین ابد دا ہرگز نہوتا **ثالثاً** انکا بہت سود لینے کو بیع کہنا اور اسکی ممانعت کا آیت سے ثبوت مان لینا خود انکی بات کو رد کرتا ہے - اور اسمین صاف اقرار پایا جاتا ہے کہ سود لینا (جسکو وہ دنیاوی امر سمجھے ہین) امتناع و عدم جواز کا (جو دینی حکم ہے) محل ہو سکتا ہے - رہا اسکا قید زیادت سے مقید ہونا سو اسکا جواب عنقریب آتا ہے -

**انکی** تہوڑے سود لینے کے جواز پر **استدلال کا جواب** یہہ ہے - کہ مفہوم مخالف کسی قید یا شرط کا اسجگہ لینا جایز ہے جہان اس قید یا شرط سے سوائے نفی اس صورت کے جو قید یا شرط سے خالی ہو اور کچھہ مقصود نہو - اور جہان ذکر قید یا شرط سے اور غرض و مقصود بہی متصور ہو وہان کسی محاورہ عربی یا عجمی مین مفہوم مخالف لینا جایز نہین ہے چنانچہ اسکی تفصیل با تمثیل اشاعۃ السنہ نمبر ۹ جلد ا صفحہ ۱۹۴ مین بخوبی ہو چکی ہے **بناءً علیہ** اس آیت کی قید اضعافاً مضاعفہ کا مفہوم مخالف اعتبار کرنا اور اس سے تہوڑے سود کا جواز نکالنا ناجایز ہے اسلئے کہ اس قید سے تہوڑے سود کو مباح کرنا خدا تعالی کا مقصود نہین ہے - بلکہ اسکے ذکر سے انکے اس ظلم و زیادتی کا (کہ ایکسو کے بدلے کئی سیکڑے لیا کرتے) ظاہر کرنا اور اسپر انکو شرمسار کرنا اور آیندہ اس زیادتی و ظلم سے روکنا مقصود ہے - امام رازی نے تفسیر کبیر مین اس آیت کے نزول کا یہہ موقع بیان کیا ہے کہ زمانہ جاہلیت مین جب کسی شخص کا کسیپر سو درم قرض ہوتا تو وقت گذر جانے میعاد کے درصورت نادار ہونے مقروض کے وہ قرض خواہ یہی کہتا کہ تو مال کو زیادہ کر دے مین مدت کو بڑہا دیتا ہون - پہر ایکسو کا دوسو قرار پاتا جب اسکی بہی مدت گذر جاتی اور مقروض سے ادا کی صورت نہ بن پڑتی تو سو اور بڑہایا جاتا اسیطرح کئی بار تو نہین کئی سیکڑے ہو جاتے - اسی سبب سے

كان الرجل فى الجاهلية اذا كان له على انسان مائة درهم الى اجل ولم يكن المديون واجدا لذلك قال زد فى المال حتى ازيد فى الاجل فربما جعل مائتين ثم اذا حل الاجل الثانى فعل مثل ذلك ثم الى آجال كثيرة فياخذ بسبب تلك المائة اضعافها فهذا هو المراد من قوله اضعافاً مضعفة

(تفسیر کبیر جلد ۳ - صفحہ ۷۲)

وقوله اضعافا مضعفہ لیس لتقييد النهي به بل لمراعاة ما كانوا عليه من العادة توبيخا لهم بذلك اذ كان الرجل يربي الى اجل فاذا حل قال للمديون زدني في المال حتى ازيدك في الاجل فيفعل هكذا عند حلول كل اجل فيستغرق بالشئ الطفيف ماله بالكلية (تفسیر ابی السعود)

لعل التخصيص بحسب الواقع اذا كان الرجل منهم يربي الى اجل ثم يزيد فيه زيادة اخرى حتى يستغرق بالشئ الطفيف مال المديون (بیضاوی) - وفي الحاشية هذا اشارة ان هذه ليس لتقييد النهي بحيث تنتفي الحرمة عند انتفائه بل لزيادة التوبيخ والتنبيه على انهم كانوا على هذه الطريقة المذمومة التي ربما يستفيحها اكلة الربوا ايضا -

وقوله اضعافا مضعفه ليس لتقييد النهي لما هو معلوم في تحريمه على كل حال ولكنه جيء به باعتبار ما كانوا عليه من العادة التي يعتادونها في الربوا - فانهم كانوا يربون الى اجل فاذا حل الاجل زادوا في المال -
(فتح البیان) صفحہ ۴۵

وہ ایکسو کے بدلے کئی سو وصول کرتا جو آیت سے مراد ہے

تفسیر ابو السعود میں ہے اضعافا مضعفہ کا ذکر حکم ممانعت کو صورت زیادتی سے مقید و مخصوص کرنے کے لئے نہیں ہے - بلکہ بلحاظ انکی عادات کے ہے - اور اونکو زجر کرنے کے لئے - پھر انکی عادت کو بیان کیا چنانچہ تفسیر کبیر سے نقل ہوا

تفسیر بیضاوی میں کہا ہے - یہہ قید موقع کے لحاظ سے لگائی گئی - اسکے حاشیہ میں کہا ہے کہ اسمیں یہہ اشارہ ہے کہ یہہ قید اسلئے نہیں لگائی کہ اگر اسقدر زیادتی نہو تو سود لینا حلال ہے بلکہ یہہ اونکو زیادہ زجر و ملامت کرنے اور اسبات کی جتلانے کو ہے - کہ یہہ تمہارا طریقہ ایسا برا ہے کہ سود خواروں کو بھی پسند نہیں ہے -

تفسیر فتح البیان ہے یہہ قید حکم ممانعت سود کی تقیید کرنے کی لئے نہیں ہے اسلئے کہ سود کی بہرحال ممانعت قرآن سے بخوبی معلوم ہے لیکن یہہ قید بلحاظ انکی عادت کی ذکر کی گئی ہے پھر اسکی عادت کو بیان کیا جسکا ذکر کئی بار ہو چکا -

اسیطرح اور تفاسیر **جلالین - معالم** وغیرہ مین بیان کیا ہے اور اس قید کا یہی مطلب بتایا ہے اس قید کی **نظائر** ہماری بول چال مین یہہ ہین کہ ایک شخص مسجد مین فعل شنیع کر رہا ہے - اسکو کوئی ناصح کہتا ہے کہ کیا تو مسجد مین ایسا بُرا کام کرتا ہے یا کوئی ایک شخص کو ناحق لاٹھیون سے مار رہا ہے - اسکو کہا جاتا ہے کہ لاٹھیون سے ناحق ایسا سخت مارنا بڑی بے رحمی ہے - یا کوئی اپنے بھائی پر ظلم کرتا ہے اسکو کہا جاتا ہے کہ کیا بھائی ایسے ظلم کا محل ہے - ؟ ان قیود سے یہی مراد ہے کہ مسجد مین فعل شنیع کرنا - اور لاٹھی سے مارنا - اور بھائی پر ظلم کرنا - بہت بُرے کام ہین اگرچہ فعل شنیع خارج از مسجد - اور کسیکو ناحق ہلکا سا مارنا - اور بھائی کے سوا اورون پر ظلم کرنا بھی برائی سے خالی نہین - ان قیود سے یہہ مقصود سمجھنا کہ مسجد سے خارج فعل شنیع کرنا - یا کسیکو تھوڑا سا ناحق مارنا - یا بھائی کے سوا اورون پر ظلم کرنا جایز ہے انہین لوگونکا کام جنہون نے خدا و رسول چھوڑکر اپنے ناقص عقل یا خیالی نیچر کو اپنا رہنما بنا لیا ہے اس قسم کے شروط و قیود موقع و محل کی لحاظ سے صدہا احکام کتاب اللہ و سنت مین پائے جاتے ہین - اور بالاتفاق انکے مفہوم مخالف مراد نہین لئے جاتے - ازانجملہ ایک یہہ ہے - جو خدا تعالی نے

| |
|---|
| ولا تکرھو فتیٰتکم علی البغاء ان اردن تحصنا لتبتغوا عرض الحیوۃ الدنیا (نور ع ۴) |

فرمایا ہے کہ مال کے طمع سے لونڈیون سے جبراً زنا نکراؤ اگر وہ خود حرام کاری سے عصمت و عفت کا ارادہ کرین - اس حکم مین یہہ شرط صرف بلحاظ موقع لگائی گئی ہے - جن لونڈیون کو وہ جبراً زنا پر لگاتے تھے وہ زنا کو پسند نکرتی تھین - لہذا اس شرط کا مفہوم کوئی نہین لیتا - و بناءً علیہ اس آیت کے یہہ معنی کوئی نہین کرتا کہ اگر وہ خود زنا سے عصمت نہ چاہین تو انکو زنا پر لگانا جایز ہے - اور ازانجملہ یہہ حکم ہے کہ اپنی مدخولہ بیبیون کے پچھلے خاوند سے بیٹیان اپنے نکاح مین نہ لاؤ -

| |
|---|
| وربائبکم اللتی فی حجورکم من نساءکم اللتی دخلتم بھن (نساء ع ۴) |

وہ بیٹیان جو تمہاری پرورش ہون -

اس حکم مین بھی پرورش مین ہونیکی قید بنظر انکی عادت کے ہے - جبکہ عورت کو نکاح مین لاتے

اسکی اولاد سابق کی پرورش کیا کرتے - لہذا یہہ اسکا مفہوم مخالف کہ اگر وہ لڑکیان تمہاری پرورش مین نہون - تو ان سے نکاح جایز ہے کسی کے نزدیک معتبر نہین ہے - ان احکام کی نظایر کتاب اللہ وسنت مین ایکدو نہین ہین - بلکہ صدہا ہین جیسے حکم قصر نماز سفر مین جو قید خوف سے مقید ہے یا حکم صلوۃ الخوف جسمین اذا کنت فیہم کی قید منضم ہے و علی ہذا القیاس ولیکن اون سب کی تفصیل کا یہہ محل نہین -

اب رہے انکے سوء ادبی و جناب باری مین **گستاخی کا جواب** سو اس مقام مین ہم کچہہ نہین دیتے اور اسکے بدلے انکو یا انکے اور فرضی خدا کو سوء ادبی سے یاد نہین کرتے - اسکا جواب یہہ قیامت کو پاوینگے - جب اس غیور کے سامنے حاضر کئے جاوینگے - ان باتونکا مجہے انپر چندان افسوس نہین - افسوس اون لوگو نپر ہے جو انسے یہہ باتین اپنے کان سے سنتے ہین - پہر انکے ضرر سے نہین بچتے - طرفہ معطرہ تمام ہوا - اب مطلب کیطرف رجوع کیا جاتا ہے -

اور اس **حکم** تورات کے **منجانب اللہ ہونے** پر دلیل الزامی (جو آپ کی مسلمات قدیمہ پر مبنی ہے اور وہ الزاماً پیش کی جاتی ہے) یہہ ہے کہ اس حکم سود کا منجانب اللہ ہونا الفاظ توریت سے ثابت ہے - اور الفاظ توریت آپکے نزدیک عین وحی ہے - پس اس حکم کا منجانب اللہ ہونا بنا بر تسلیم جناب عین وحی سے ثابت ہے -

اس دلیل کے **پہلے مقدمہ کا ثبوت** یہہ ہے کہ احبار کے پچیسوین باب کا (جسمین یہہ حکم ہے) شروع یہہ ہے کہ پہر خدا نے کوہ سینا سے موسیٰ کو خطاب کرکے فرمایا - کہ بنی اسرائیل کو فرما اور انسے کہہ (کہ فلان فلان حکم بجالاؤ) اسکے سیاق وسباق مین اس حکم ممانعت سود کو ذکر کیا پہر اسکے خاتمہ مین اس کلام سے اپنا متکلم ہونا باین الفاظ ظاہر کیا) مین تمہارا خدا ہون جو تمکو زمین مصر سے نکال لایا ہون الخ یہہ **سباق** وسیاق صاف ناطق ہے کہ وہ حکم ممانعت سود خدا کی طرف سے ہے جو موسے علیہ السلام سے مخاطب ہوکر خدا نے فرمایا ہے - اس سباق وسیاق کو دیکہکر اس حکم کے منجانب اللہ ہونے مین کسیکو شک و تامل کی جگہہ نہین ہے بجز اس شخص کے

جو اس کلام کو جہوٹ جانتا ہی اور اسکو یہودیونکی تحریف و تصنیف خیال کرتا ہے -

دوسرے مقدمہ کا ثبوت یہہ ہی کہ آپنے اپنی پرانی کتاب **تبیین الکلام فی تفسیر التورات والانجیل علے ملۃ الاسلام** کے جلد اول مین بڑے زور شور سے دعوی کیا ہے اور بزعم خود اسکا ثبوت بہی کال دیا ہے کہ توریت وغیرہ کتب مقدسہ مین تحریف لفظی نہین ہے جو کچہہ موسی وغیرہ انبیا علیہم السلام پر وحی نازل ہوتے وہی انمین لکہی گئی ہی - چنانچہ اسکے صفحہ ۶۴ مین آپکا یہہ قول ہے کہ "تحریف معنوی ہی نہ کہ لفظی" - اور صفحہ ۲۳ مین یہہ ارشاد ہی "غرضکہ ہم مسلمان یقین کرتے ہین کہ جو وحی اگلی نبیون پر نازل ہوئی وہ اُن کتابونمین لکہی گئی - جو توریت اور زبور - اور اناجیل کے نام مشہور ہین" یہہ کلام جناب صاف ناطق ہی کہ جو کچہہ حضرت موسٰی کیطرف سے وحی ہوا اور انکی زبان سے نکلا وہی بعینہ بلا تبدیل و تحریف توریت میں مندرج ہوا پہر اس حکم سوخ کے منجانب اللہ ہونیسے (جو الفاظ توریت سے ثابت ہی) آپکو کسطرح انکار کی گنجایش ہے -

ہان اگر اب مضمون تبیین الکلام کو غلط بتادین اور اس سے رجوع ظاہر کرین - اور اسبات کی مدعی بن جاوین کہ توریت مین کل یا اکثر اکاذیب یہود بہی درج ہین - اور اصل وحی مین جو موسی علیہ السلام پر نازل ہوئی ہی تبدیل و تحریف لفظی ہی ہوگئی ہی - چنانچہ دفعہ دوم مین یہہ قول آپکا (جو عبارت منقولہ سابق مین منقول ہین ہوا) کہ جبکہ بنی اسرائیل بابل کی قید سے پہوٹے تو صرف یادداشت اور زبانی روایتون کے مطابق توریت لکہی گئی - اور تمام واقعات تاریخی اور احکام دنیوی جو پہلے سے بطور زبانی احکام کی مانی جاتی تہی - اسمین بطور ربانی احکام کے مندرج ہوئی - اکثر مقام مین جہان لکہا گیا ہی کہ موسٰی بخدا گفت و خدا بموسٰی گفت و موسٰی فرمود کہ خدا چنین منفرماید اسی خیال پر لکہا گیا ہی" اسی کذب و تحریف لفظی کیطرف اشارہ کرتا ہے تو اس صورتمین آپکو اس حکم کے منجانب اللہ ہونے سے انکار کی گنجایش ہے - ولیکن اس گنجایش انکار کے لئے یہہ شرط ہی - کہ آپ برملا اس خیال سابق سے اکہ کتب مقدسہ مین تحریف لفظی نہین ہے) رجوع ظاہر کرین - اور صاف صاف کہدین کہ جن باتونکو موسٰی علیہ السلام اپنی طرف منسوب کرتے - یہودی انکو ازراہ تبدیل و تحریف خدا کیطرف نسبت کردیتے - اور بجائے اس قول موسی کے کہ "ایسا کرو یا ایسی تمہین ایسا کہتا ہون" - وہ خلاف واقع یہہ الفاظ کہ "خدا نے کہا - اے موسی تو ایسا کر - یا اے

# اشاعة السنة النبوية

نمبر دوم | علی صاحبها الصلوة والتحیة | جلد سوم

بابت صفر ۱۲۹۷ھ و فروری ۱۸۸۰ء

شرح قیمت وغیرہ امور متعلقہ رسالہ بحسب انتظام جدید

| درجات مراتب قیمت | تفصیل خریداران بشرح مراتب | رقم سالانہ |
|---|---|---|
| (۱) اخص قیمت | اسلامی ریاستون کے نواب اور رئیس۔ | کم از کم للعہ |
| (۲) خاص قیمت | گورنمنٹ انگریزی و معزز عہدہ داران گورنمنٹ و عامہ اغنیا و لائبریری و سوسائٹی | کم سے کم عہ |
| (۳) عام قیمت | متوسط اہل وسعت۔ | سے |
| (۴) رعائتی قیمت | کم وسعت لوگ جنکی آمدنی دس روپیہ ماہواری سے زیادہ نہین۔ [illegible] | سلے |
| (۵) للاہی قیمت | کم وسعت جو دس روپیہ ماہواری کی آمدنی بھی نہین رکھتے مگر علمی بضاعت رکھتے ہین اور اس رسالہ | ثواب آخرت |

(۲) عام قیمت کے لئے شرط ہے کہ زیادہ سے زیادہ تین مہینے گذر جانے کے بعد سہ ماہی قیمت بلا طلب و تقاضا بھیجدین رعائتی قیمت کے لئے شرط ہے کہ سالانہ پیشگی داخل کرین

(۳) عام قیمت و رعائتی صرف ہر سال وان کے لئے ہے سنین گذشتہ کے پورے پرچونکی قیمت عہ سال سے کم نہوگی ان بلا ترتیب کوئی لینا چاہے تو عام قیمت والونسے فی پرچہ ۴ر لئے جاوینگے۔ اور رعائتیون سے فی پرچہ ۲ر اور مفت لینے والون سے صرف محصولڈاک تین ماہ کے پرچونکا ۸ر۔

(۴) جسکے نام پرچہ بلا درخواست پہنچے وہ حسب حیثیت خود دو مہینے سے قیمت داخل یا داتصور فرما دین جس مہینے کا پرچہ وصول پاوین اور جنکو خریداری منظور نہو وہ پرچہ واپس کر دین۔

(۵) ارسال زر اور خط و کتابت متعلقہ رسالہ راقم کے نام پوری عنوان و نشان مندرجہ ذیل سے ہونی چاہیے اوس مین ایک لفظ کم نہو۔ ورنہ خط دوسرے شخص ہمنام کو ملجائیگا۔

(۶) ذریعہ ارسال زر نہ ٹکٹ نہ نوٹ صرف ڈاکخانہ کا منی آرڈر ہو جسمین ایک روپیہ سے دس روپیہ تک عہ بہر ۲ر اجرت مین ارسال زر ممکن ہے ڈاکخانہ مین نقد روپیہ داخل کرنیسے اسی اجرت مین مرسل الیہ کی رسید ملجاتی ہے

راقم ابو سعید محمد حسین لاہوری از لاہور متصل مسجد چینی۔

مطبع مصطفائی لاہور مین طبع ہوا

## تریاق در جواب تہذیب الاخلاق

تالیف جناب مستغنی از القاب

سید ابو المنصور امام فن مناظرہ اہل کتاب

اس رسالہ مین تہذیب الاخلاق کے اس مضمون کا جواب ہے جو پرچہ ماہ رجب ۱۲۹۶ھ مین بعنوان (مذہب انسان کا امر طبعی ہے) شایع ہوا ہے۔

اسمین مولف علام نے مضمون تہذیب کا ایک ایک فقرہ نقل کیا ہے پہر نہایت متانت و رزانت سے اسکا جواب (مصداق خیر الکلام ما قل و دل) ادا کیا ہی مین بجا سکے کہ اس رسالہ یا اُسکے مولف کی تعریف کرون اس امر کو کافی سمجھتا ہون کہ اُسکے چند مضامین اس مقام مین نقل کر دون۔

اسلئے کہ تعریف مولف علام تو انکے فضل و کمالات مین شہرہ آفاق ہونے کے سبب تحصیل حاصل ہی اور توصیف رسالہ بحکم دمشک آنست کہ خود ببوید نہ کہ عطار بگوید بتانے کی نسبت اصل دکہانے سے اچھی ہو سکتی ہے۔

پس واضح ہو کہ اس رسالہ مین پہلے ہی سرورق ایک ایسی آیت مندرج ہے جو مخاطب کی ادعائے اسلام و خلاصہ کلام کا ایک لطیف جواب ہے پہر اخیر رسالہ مین اسکی ایسی تشریح کر دی ہے جس سے اس جواب کی تفصیل معلوم ہو سکتی ہے۔ وہ آیۃ یہہ ہے

ومن الناس من یقول امنا باللہ وبالیوم الاخر وما ہم بمومنین۔

پہر صفحہ ۲ مین دعوی عنوانی مضمون کا (کہ مذہب انسان کا امر طبعی ہے) جواب دیا ہی کہ "یہ صریح غلط ہے دنیا مین کوئی مذہب جہوٹہا ہو خواہ سچا امر طبعی نہین ہے کیونکہ اسکا بانی ایک ہوتا ہے اور باقیونکو اسکی پیروی ناگزیر کرنی پڑتی ہے" جسکا مطلب یہہ ہے کہ اگر مذہب امر طبعی ہوتو بے سیکہے سکہائے ہر ایک کو آپ ہی آجاتا اسمین ایک دوسرے کی پیروی نکرتا۔ جیسے سانپ کا لہراتے ہوئے چلنا۔ اور مچہلی کا تیرنا جو بن سکہائے آجاتا ہے اور پیروی کو اسمین دخل نہین ہوتا

پہر صفحہ ۳ - اسکی تائید مین کہا ہی کہ مذہب تو بدل سکتا ہے چنانچہ تہذیب الاخلاق اوسی پرچہ مین بصفحہ ۴۰ و ۴۱ اسیات کا اقرار ہے مگر امر طبعی (جیسے سانپ کا لہرانا یا بچہو کا ڈنک مارنا) تو کبہی بدل نہین سکتا۔

پہر اسی صفحہ مین تہذیب کا یہہ فقرہ نقل کیا ہی کہ "خدا تعالیٰ نے بہی فطرت انسانی کے مطابق انسان کو (مذہب) تلقین کیا ہے" اسکا جواب آپنے یہہ دیا ہے کہ جب مذہب امر طبعی و فطرت مین داخل ہے جسکا ترک یا انقلاب

ممکن نہین ہے تو خدا کی طرف سے اسکی تلقین ہونے مین کیا فائدہ اور یہہ تحصیل حاصل نہین تو کیا ہے

پہر اسی صفحہ مین تہذیب کا یہہ فقرہ نقل کیا ہے یہہ بہی ایک لازمی امر ہے کہ اس اعلی قوت کو قرار دینے مین اختلاف واقع ہو کوئی تو الہی موجودات اور مخلوقات مین سے کسیکو وہ اعلی قوت سمجھے اور کوئی کسی خیالی وجود کو جسکا نقشہ خود اسنے اپنے خیال مین بنایا ہو وہ اعلی قوت قرار دے اور کوئی اس لامعلوم بیچون و بیچگون قوت کو تمام کائنات کی علۃ العلل سمجہتا ہی معبود قرار دیتا ہے یہی خیال رفتہ رفتہ مذہب بنجاتا ہے الخ

**پہر اسپر چار وجہ سے مواخذہ کیا ہے ازانجملہ**

**وجہ اول** یہہ ہے کہ اس اختلاف کو اپنی امر لازمی (یعنی طبعی و فطرتی) ٹہرایا ہے اور قول سابق مین بیان کیا ہے کہ خدا کی تلقین موافق فطرت انسانی کے واقع ہوتی ہے اس سے یہہ نتیجہ پیدا ہوتا ہے کہ جس کسی کے خیال مین جو کچھہ آیا ہو خدا کو کسی بت کی صورت سمجہہ لینا - سورج چاند درخت مین اسکا ظہور خیال کرنا - اپنے خیال مین کوئی صورت بنا لینا اور اسکی عبادت کرنا وہ سبہی خدا کی حکم و تلقین کا مورد ہو سکتا ہے

اور جو خصوصیت انبیا خدا کی عبادت کرنے بتاتے ہین وہ لغو ہے - یا تحصیل حاصل **وجہ چہارم** یہہ کہ آپکو اس قول مین (کہ یہی خیال رفتہ رفتہ مذہب بنجاتا ہے) صاف تصریح ہے کہ وحی و الہام کی کچھہ بنیاد نہین ہے یہی انسانی خیال سبب مذہب بن جاتا ہے اور یہہ امر (باوجود مخالف جمع کتب سماویہ کے) آپکے قول سابق کے بہی خلاف ہے جسمین صاف فرمایا کہ خدا نے موافق فطرت انسان مذہب تلقین کیا ہے -

**پہر صفحہ ۵** مین تہذیب کا یہہ فقرہ نقل کیا ہے یہہ بہی انسان کا ایک طبعی امر ہے کہ خدا کی اس خیالی نقشہ کا (جسکا ذکر فقرہ سابق مین گذرا) کوئی نشانی اصلی یا فرضی اسکے سامنے ہو - یہہ امر حقیقت مین بت پرستی کی جڑ ہے اسی بنا پر انسانون نے ان خیالی قوتون کی مورتین اس نقشہ کے مطابق جو انکی خیال نے کہینچا تہا یا اس طرح بنائین یہہ جس سے انکا خیال ظاہر ہوتا تہا بنا لین کسیکو بڑے سر کا کسیکو بڑے پیٹ کا کسیکو خوبصورت دلہن کسیکو کالی بہمنت ڈراین بنا لیا - اس سے نہ حضرت ابراہیم بچ سکے جنکا نصب کیا ہوا پتہر ابتک بیت الرحمن کہلاتا ہے نہ حضرت اسحق و یعقوب بچے جو بن گہڑا پتہر کہڑا کرکے اسپر تیل ڈالتے تہے - نہ حضرت موسی نہ حضرت داود و سلیمان بچ سکے جنہونے

بارہ پہتر بارہ قومون کے لئے کہڑے کرکے خدا کی
عبادت کے لئے انپر تیل ڈالا اور خیمہ عبادت و تابوت سکینہ
اور بیت المقدس بنایا۔

پہر اسپر کئی وجہ سے مواخذہ کیا ہے - ازانجملہ
**وجہ سیوم** ہے کہ جو گمان بت پرستی کا آپ حضرت
ابراہیم کی نسبت رکہتے ہین یہہ باتفاق یہود
ونصاری واہل اسلام کی غلطی ہے - وہ پہتر حضرت
ابراہیم کا نصب کیا ہوا کسی زمانہ مین معبود قرار
نہین پایا اور نہ اسکی طرف کبہی سجدہ ہوا ہے

**وجہ چہارم** یہہ کہ حضرت اسحق نے کوئی بڑا
پہتر کہڑا نہین کیا - ہان حضرت یعقوب نے پہتر
کہڑا کیا تہا سو بہی بطور یادگار تہا نہ بغرض عبادت
حضرت یعقوب ایک پہتر کو سر کے نیچے رکہکر سو گئے
تو انہون نے ایک متبرک خواب دیکہا اسلئے اسکو بطور
یادگار کہڑا کردیا تیل اسلئے ڈالا تہا کہ اور پہترون
مین سے وہ پہچانا جاوے -

**وجہ پنجم** یہہ کہ آپکا یہہ کہنا کہ حضرت موسی و داؤد
و سلیمان نے بارہ پہتر کہڑے کرکے تیل ڈالا
صریح جہوٹ ہے نہ حضرت موسی نے کبہی بارہ پہتر
کہڑے کئے نہ حضرت داؤد نے نہ حضرت سلیمان نے
البتہ حضرت یشوع نے بارہ پہتر دریای یردن سے
اونہو اگر اس یادگار کے لئے کہ ایک زمانہ مین خدا نے
بنی اسرائیل کے لئے دریا کو دو حصہ کردیا تہا انکو ایک
جگہہ نصب کرکے انپر چونا پہروادیا تہا پہ تیل
اونہون نے بہی نہین ڈالا -

پہر **صفحہ ۱۲۳** مین تہذیب سے خدا کی شان ہہ
الفاظ نقل کئے ہین - "جوتی سروپ نرنکار وحدہ
لاشریک" اور اسپر یہہ مواخذہ کیا ہے کہ جوتی
سروپ نرنکار کے ساتہہ اپنے وحدہ لاشریک کا جملہ
کیا خوب ملایا - جوتی سروپ کے معنے نورانی
صورت اور نرنکار کے معنے اسکی کوئی صورت نہین
ہے پس یہہ وحدہ لاشریک کے ساتہہ گندہ بیروزہ
باخشکہ کا لطف ظاہر کیا -

پہر اسی **صفحہ** مین تہذیب کا یہہ فقرہ نقل کیا ہے -
"مصریون کے بڑے مندر پہ یہہ فقرہ کندہ تہا -
اور کیا عجب ہے کہ انکی کسی مقدس کتاب سے ہو
کہ مین وہ شے ہون جو ہمیشہ سے تہا - اور اب
بہی ہون - اور ہمیشہ رہونگا - جو فقرہ بہی اس لائق ہے
کہ مسلمانون کی مسجدون کے دروازہ پہ کندہ کیا
جاوے" - پہر اسکا یہہ جواب دیا ہے جو بعینہ
آپکی عبارت سے منقول ہوا تہا -
خانصاحب بہادر کی نقص معلومات کی کہانتک شکایت

کیجا وے غیاب من لفظ یہو وا کے کہ عبرانی مین
خدا اسم ذات ہے یہی معنے ہین (عبرانی لغتہ مین
دیکھ لو) پس مصریون کی کتابون مین وہ کہانسے
آگیا البتہ جب یہودی مصر مین گئے اسوقت مصریون
نے انسے سیکھ لیا ہوگا پھر آپ جو فرماتے ہین کہ
یہہ فقرہ اسوقت بھی اس قابل ہے کہ مسلمانون
کی مسجدون کے دروازے پر کندہ کیا جائے الخ
پس باوجود تورےت مین یہہ لفظ موجود ہونیکے
مسلمان اس سے کب ناواقف تھے جو عیسائیونکی ہندیر
اسے دیکھکر آپکی طرح مسلمانونکی رال ٹپک پڑتی
یہہ مینے چند فقرات کا خلاصہ کیا ہے - پورا
لطف اصل رسالہ کے دیکھنے سے حاصل ہوسکتا
ہے ناظرین شائقین اصل رسالہ دہلی مطبع نصرت
المطابع سے طلب فرماکر مطالعہ مین لاوین - تو
ان سب مضامین نفیسہ کا حظ اوٹھاوین -

**اب مین اس مضمونکو شکریہ و افسوس**
پر ختم کرتا ہون - **شکریہ** تو مؤلف رسالہ
مذکورہ کا حق ہے جنہون نے باوجود اشتغال
و مصروفیت خیال کے ایک فن مناظرہ اہل کتاب
مین ادہر بھی قلم کو چلایا اور اچھا ہاتھ دکھایا -
انکی اس حمیت مذہبی و نصرت دینی کا مین دل سے
شکرگذار ہون - اور انکے لئے توفیق و نصرت کا
حق تعالے سے خواستگار ہون اللہم ایدہ بروح القدس
واجعلہ ناصرا منصورا واجعل سعیہ مشکورا -

**افسوس** اون علماء و فضلاء کے حال پر ہے جو
ہر فنی کہلاتے ہین اور رات دن معقول و منقول
بڑہاتے ہین پھر آنکھہ اوٹھاکر نہین دیکھتے کہ دنیا مین
کیا ہو رہا ہے اور دین کس حالت کو پہنچ گیا ہے -
مخالفین دین کس واونچ سے تخریب کے درپے ہین
اور کن کن تدبیرون سے اسکی بیخ کنی کر رہے ہین -
کبھی متشابہات قرآن وحدیث کے ذریعہ سے اصول
دین چھوڑاتے ہین کبھی عقل و نیچر کی پھندی مین
انکو پھنساتے ہین - باین ہمہ ہمارے علماء و فضلاء
انکی طرف آنکھہ نہین اوٹھاتے اور انکی کسی بات کا جواب
نہین دیتے آپسمین فروعات کے جھگڑون کے لئے
بلاؤ تو حاضر ہین - مقلدین محدثین کے مقابلہ کو
تیار - محدثین مقلدین کے رد مین چست و ہوشیار ہین
اہل سنت مبتدعین کے رد مین سرگرم ہے مبتدعین سنیونکے
مقابلہ مین تیز قدم - یہہ کسیکو خیال نہین آتا کہ
ہم باوجود اس اختلاف کے اصل اصول اسلام مین
متفق ہین - پھر سب ملکر اپنی اتفاقی اصول کی نصرت
کیون نہین کرتے اور باہمی جھگڑے چھوڑکر اون

مخالفین کے جو اصولاً و فروعاً کل فرقہا اہل اسلام سے مخالف ہین کیون نہین خبر لیتے - مین نہین جانتا جو لوگ پہلے تہذیب الاخلاق کی خدمت گذاری کرتے تہے کہان چلے گئے - اور انکی حمیت و کمالات کیا ہوئے -

سب کے سب ایسی خواب راحت مین پڑ گئے ہین کہ باوجود جگانے و ہلانے کے بہی بیدار نہین ہوتے معلوم نہین اُنکے علوم و کمالات کس دن کام آوینگے - اور جب سب کے سب مخالفین کی پہندی مین پہس کر فلسفہ بیکن صاحب وغیرہ حکمار فرنگ کو دین ٹہرا لینگے تو پہر یہہ حضرت بخاری و مسلم اور ہدایہ و شرح وقایہ و شمس بازغہ وامورعامہ کسکو پڑہاوینگے اور اپنی مولویت وجامعیت سے کیا کام لینگے - اے معاشر المسلمین وا ے زمرۂ علمار محدثین ومقلدین واہل تشیع ومقلدین ذرہ آنکہہ کہولو ہوش سبہالو پنبہ غفلت کانون سے نکالو اور سب ملکر مخالفین دین کی خبر لو وما علینا الا البلاغ المبین -

معیار

ہر چند یہہ رسالہ ایسے مسایل مین تالیف ہوا ہے جو بالفعل ہماری مباحث مقصود سے نہین ہین ولیکن چونکہ کبہی کبہی ہماری مباحث مین اون مسایل کا ذکر بہی ضمناً و تبعاً آجاتا ہے اور ہمکو ان مسایل کی ثبوت ودلایل مین ایسے رسایل کا حوالہ دینا پڑتا ہے اسلئے اس رسالہ کا اجمالی بیان اس مقام مین مناسب ہے -

یہہ رسالہ مجمع کمالات جناب مولوی سید محمد نصرت علیخان صاحب خلف الرشید سید ابو المنصور امام فن مناظرہ اہل کتاب کی تالیف ہے -

اس مین مؤلف ممدوح نے توریت وانجیل کی تحریف کا اثبات و تثلیث کا ابطال و تعلیمات قرآن کے فضایل و حقانیت اسلام کے دلایل کا بیان ہے اس اختصار و شایستگی سے کیا ہے کہ گویا دریا کو کوزہ مین بند کر دیا ہے -

یہہ مختصر چار جزو کا رسالہ بڑی بڑی ضخیم کتابون کی (جو مناظرہ اہل کتاب مین تالیف ہوئی ہین) قایم مقام ہو سکتا ہے - اور مذہب اسلام کی محافظت و مذہب اہل کتاب کی مدافعت کے لئے اون بڑی بڑی کتابون کا کام دے سکتا ہے -

ابن الاعرابی نے سنن ابی داؤد کے حق مین کہا ہے لو ان رجلاً لم یکن عندہ من العلم الا المصحف وہذا الکتاب لم یحتج معہما الی شئی من العلم یعنے

حسکو بجز قرآن و سنن ابی داؤد کی اور علم نہو
وہ ان دونون کے ہوتے اور علم کا محتاج نہین -
مین یہہ بات اس رسالہ کے حق مین کہتا ہون
اور یہہ دعوی کرتا ہون کہ جس شخص کے پاس یہہ
رسالہ ہو وہ یہود و نصاری کے الزام اور اُنکے
مقابلہ مین اثبات حقانیت اسلام کے لیے دوسری
کتاب کا محتاج نہین اس رسالہ کے مؤلف نے اس
عمر شباب مین مختلف السنہ و علوم مین ایسا کمال
حاصل کیا ہے کہ ایک عالم مین نام پیدا کر لیا ہے
مینے اُنکا رسالہ اسانید (جو رسالہ **اشاعۃ**
سے نمبر ۱ ہے) معاینہ کیا اور اسمین پنجاب
سندہ - ہندوستان - عربستان - انگلستان
روم - روس - فرانس - ہنگری - بلجیم - ڈنمارک
پرتگال - وغیرہ بلاد کے سلاطین و اراکین کو اُنکی
صفت و ثنا، علمی کمالات سے عذب البیان
و رطب اللسان پایا تو مجھے اس سے پرلے درجہ کا
تعجب لاحق ہوا کہ اللہ اللہ یہہ عمر اور یہہ کمال
اور یہہ فضل اور یہہ جلال -
پھر غور و تامل سے اپنی دیار و امصار مین انکی نظیر
کو تلاش کیا تو اس نام و کمال کا شخص اپنے دیکھنے
مین کوئی نظر نہ آیا -

نام تو ہمارے مخاطب عالی مقام از ایبل سید احمد
خانصاحب بہادر کا انسے بہی زیادہ ہے مگر اصول
و فروع دین سے عملاً و اعتقاداً مستغنی ہو کر نام
پیدا کرنا کس کام ہے -
نام ہو تو ایسا ہو جیسا اس خاندان کا ہے جو شب
و روز نصرت دین و الزام مخالفین مین لگ رہے
ہین پہر یوماً فیوماً نیک نام ہوتے جاتے ہین -
اللہ تعالے ہمارے اور دینی بہائیون کو بہی ایسی ہمت
و حمیت عطا کرے اور دین و دنیا کے فنون و کمالات
مین ترقی پیدا کرنے کی توفیق دے - آمین ثم آمین -

## پشیمانی و تکلف

چرا کارے کند عاقل کہ باز آید پشیمانی

جناب مخاطب منکر نبیؐ و جملہ احکام مذہبی کو (پرچہ
ذیقعدہ ۹۶ سنہ مین) کافر لکھنے پر اب پچھتاتے ہین
اور اس بات کو توجیہ و تاویل کے لباس مین چھپانا
چاہتے ہین - مگر مضمون مثل (آن قطرہ باران ز ابر بیرون نمی آید)
کو خیال مین نہین لاتے اور یہہ غور نہین فرماتے
کہ ہماری قلم مین اسباب مین ایسے الفاظ نکل
چکے ہین جو کسی حیلہ و تاویل سے صحیح نہین ہو سکتے
اور اس فساد عریض کو یہہ تکلیفات قاصرۃ الذیل
بحکم (ولن یصلح العطار ما افسدہ الدہر) چہپا نہین سکتے

اس فساد کے اصلاح کے لئے انکار صریح و توبہ بکار ہے
سو بلازبان جناب کی شان و عادت سے نہایت دور دور کنار ہے
پرچہ ذیقعد مین آپنے منکر نبی ؑ کے کافر ہونے سے عموماً
و مطلق انکار کیا تہا اور بلا تفصیل کفر شرعی و کفر
مطلق کی اس سے کفر کو اٹھا یا تہا - جب اشاعۃ السنہ
نمبر ۱۱ و ۱۲ مین خوب دہڑلے سے اسپر مواخذہ ہوا

اور نصوص صریحہ قرانیہ سے منکر نبی ؑ کا کافر ہونا
بتا یا گیا تو آپ کو فکر پڑا اور اپنی غلطی کا چہپانا سوجہا
پس اس غلطی کی تاویل و توجیہ مین اپنے پرچہ محرم ۹۷ ھ
مین یہہ افادہ فرمایا ہے † کہ ہمنے جو منکر نبی ؑ و احکام
مذہب کے کافر ہونے سے انکار کیا ہے اس سے ہماری مراد کفر مطلق ہے
(یعنی عام و ہر نوع کا کفر جسمین خدا کا بہی انکار ہو)

† اصل کلام جناب (جو بجواب امام غزالی کے اس قول کے کہ "نبی ؑ کا منکر و مکذب کافر ہے" اس پرچہ کے صفحہ ۱۰ میں زیب رقم ہوا ہے) یہہ ہے اس مقام پر امام صاحب نے بات کو خلط ملط کر دیا ہے - یہہ ٹہیک ہے کہ کفر ایک شرعی حکم ہے اور منکر یا مکذب رسول کا فر ہے مگر شرعی کافر پس ایک موحد جو پورا پورا ٹہیک طور پر کامل موحد ہے مگر وہ نفس رسالت ہی کا منکر ہے اور اسلئے کسی رسول کو نہین مانتا اسکا کفر بہی شرعی کفر ہے مگر اسپر خلود فی النار کا حکم دینا جیسا اس مقام پر امام صاحب نے بیان کیا ہے صحیح نہین - موحد کے کفر پر کوئی نص وارد نہین ہے - بلکہ برخلاف اسکے نص آئی ہے قیاس بہی جو نص پر مبنی ہو بلکہ مطلق قیاس بہی موجود نہین ہے - انبیاء صرف خدا کی وحدانیت پر یقین دلانیکو اور اسکی عبادت کی ہدایت کرنیکو مبعوث ہوے ہین - اور موحد اسپر کامل یقین رکہتا ہے پہر اسکے کفر مطلق پر قیاس بہی موجود نہین ہے کفر شرعی اور کفر مطلق دو علاحدہ علاحدہ چیزین ہین جنمین عموم خصوص من وجہ کی نسبت ہے[5] اور خلود فی النار صرف کفر مطلق کا نتیجہ ہے اور وہ کفر صرف شرک حقیقی ہے خواہ ذات مین ہو خواہ صفات مین خواہ عبادت مین متحقق ہوتا ہے نہ کسی دوسری چیز سے ان اللہ لا یغفر ان یشرک بہ و یغفر ما دون ذالک فافہم انتہیٰ حاشیہ

[5] ان دونون مین عموم و خصوص من وجہ نہین ہے بلکہ عموم و خصوص مطلق ہے اسلئے کہ جہان کفر مطلق مستوجب خلود فی النار (مصطلح جناب) متحقق ہوتا ہے وہان کفر شرعی ضرور پایا جاتا ہے - ایسا مادہ کوئی نہین ہے جسمین کفر مطلق متحقق ہو اور کفر شرعی منتفی اس قسم کی علمی غلطیاں آپکی کلام میں بکثرت پائی جاتی ہین پر انسے تعرض انکو مہمل مقصود سے اجنبی سمجہکر اغماض کر جاتے ہین اور اسبارہ مین آپکو ہم مولوی مشہور نہین سمجہتے تعجب ہے کہ خاموش ہو بیٹہے ہو [illegible]

[illegible]

جنکی سزا خلود فی النار (یعنی ہمیشہ آگ مین رہنا) ہے کفر شرعی (جسکو خدا و رسول اور شرع نے کفر ٹھہرایا ہے) اور اسکی سزا مین خلود فی النار تجویز نہین کیا ہماری مراد نہین ہے - اور نہ منکر نبی کا کافر شرعی ہونے سے ہمکو انکار ہے -

اس کلام جناب کا صاف صاف یہہ مطلب ہے کہ منکر نبی کا کافر مطلق نہین ہے کہ ہمیشہ آگ مین رہیگا بلکہ شرعی کافر ہے جو انکار رسالت کی سزا بھگت کر آگ سے نجات پائیگا -

**یہہ مطلب** آپکے پرچہ ذیقعدہ سے کہ اُسکا کافر نجات نہین پائیگا مگر وعدہ سے تو خدا اسنے وعدہ نجات کیا ہے گو نیز مشتبہ ہوتا تہا اور خیال میہہ آتا تہا کہ لفظ نجات سے شاید جہنم مین داخل ہوکر پہر نجات پانا آپکی مراد ہو - مگر آپنے اس مطلب کو صاف طور پر بیان فرمایا ہے - اور منکر نبی کی صرف کافر مخلد فی النار ہونے سے انکار اور کافر فی الجملہ معذب ہونیکا اقرار اس کلام کا مطلب بنایا

**ہرچند** یہہ بات کہکر آپ مخالفت اصول اسلام سے بری نہین ہوسکتے اور نہ اس تاویل سے اس فساد کی اصلاح کرسکتے ہین - اسلئے کہ کافر منکر نبی کو عذاب بھگت کر ناجی قرار دینا ویسا ہی مخالف اصول اسلام ہے جیسا کہ اسکو بلا مس عذاب جنتی قرار دینا مخالف ہے **مگر قطع نظر** اس سے یہہ تاویل جناب ایسی رکیک و پر تکلف ہے کہ کلام سابق جناب مین اسکی گنجایش نہین ہے آپکی قلم سے ایسے الفاظ نکل چکے ہین کہ اس تاویل کو پاس آنے نہین دیتے -

آپنے **پرچہ ذیقعدہ** مین جرم انکار رسالت کو (جسکو آپ کفر شرعی ٹھہرا کر مستوجب خلود نار فرماتے ہین) وعدہ آیہ (ویغفر ما دون ذلک لمن یشاء) کا مشمول فرمایا اور لائق مغفرت و معافی ٹھہرایا ہے اور طرفہ یہ کہ پرچہ محرم مین بھی اسکی نسبت لا یغفر ما دون ذلک قلم جناب سے نکل گیا ہے - اور **پرچہ رجب** مین اس وعدہ مغفرت کو آپنے ایسا قطعی و پختہ ہوا ہوا قرار دیا ہے کہ مفہوم لمن یشاء کو بے اعتبار ٹھہرا کر شرط مشیت خداوندی کو بھی اس سے اوڑا دیا ہے اور ظاہری معنی معافی کے یہی ہین کہ مجرم کو بلا سزا چھوڑا جاوے جرم کے عوض سزا نہ دیجاوے - اور پرچہ **ذیقعدہ** مین آپنے منکر رسالت کو آیت فلا خوف علیہم ولا ہم یحزنون کا مصداق ٹھہرا کر یہہ مژدہ سنایا کہ انکو کسی قدر اور کسی قسم کا بھی

